اسکے خون سے ہاتھ بھرنا چاہیے کہ اسوقت میرے قبضہ مین ہے اگر تو اسوقت چوکے گا تو آیندہ یہ ضرور تجھکو ہلاک کریگا بیں ہو القصہ اب
اسے جلد گرفتار کے قصد دولت دنیا کا پاک کرنیکا دھمین لالہ زار سے صدائے نالہ و زاری آئی عجب مضطر و بیقراری بلبلون نے شور مچایا

اشعار پڑھے گلون کو رولایا اشعار
قفس کو بند کیے ظلم کیون صیاد کرتا ہے
قیامت بیگنہ کے حال پر افلاک کرتا ہے
مروجہ تر طبیعت اے شجر خار نہین رکھتی

ارادہ قتل کا کسواسطے سفاک کرتا ہے
زمین بیداد پہ ہر گل گریبان چاک کرتا ہے
گلستان کو اجاڑا باغبان فصل بہاری مین
مرہ افلاک طرح یہ توسن چالاک کرتا ہے

سے ناپاک قصد نیک ہ کا پاک کرتا ہے
کمر باندھی ہے جلادی پہ بیحی تونے اے قاتل
کوئی نادانی ایسی صاحب ادراک کرتا ہے
اشعار آجا رستگر ہر گل پژمردہ ہوا

ہر برگ نہال تازہ کف افسوس ملنے لگا گل سوسن کہ زبان درازی اسکی مشہور عام ہے اسکا تسکین دل ناکام ہے حسب حال

اشعار زبان پر لائی طراری اپنی عنادل کو دکھائی — نظم

چشم نم اب گریستہ کچھ نہین تو کچھ نہین
عمر ہے ساقی کہ ہستی کا نہین کچھ اعتبار
اور ہو تیرا دل مکدر کچھ نہین تو کچھ نہین
غم نہین جسکے ہونے کا رب پیدا ہین رحم
اور آسمین تو بجے ہر کچھ نہین تو کچھ نہین
حسن خوبی نازہ و شوخی سب ہین لیکن خلق مین

ہے تو بتخانہ مین تو کعبہ مین ہے جو دل مین ہو کر
تو نہیے جا بجے ساغر کچھ نہین تو کچھ نہین
خوبی تقدیر کے ہین ساتھ ساری خوبیان
ہے تو ہو سب کچھ میسر کچھ نہین تو کچھ نہین
خانہ دل کم نہین کعبہ مین بیت اللہ سے
رحم تجھمین ہے شکر کچھ نہین تو کچھ نہین

دل غم الفت سے مضطر کچھ نہین تو کچھ نہین
وہ اگر دل ہی کے اندر کچھ نہین تو کچھ نہین
ہے تیرے دل کی کدورت سے دلپر غبار
اور اگر ہو دل مقدر کچھ نہین تو کچھ نہین
خوبی جوہر ہے انسان کی قدر و منزلت
ہے تیرے نزدیک یہ گوہر کچھ نہین تو کچھ نہین
اشعار بھی بگوش دل بیقراران ہزار

القصہ وزیر نابکار نے بہ سبب سنبل و گل کی زبان حال سے تسکین مطلق خیال انجام دل ناکام مین نہ آیا رحم دل سے نہ اٹھا
اشارہ اسی غلام ہانجار سے کہا کہ جا اس لڑکے کو گوشہ چمن مین پکڑ لیجا اور ذبح کرکے دل و جگر کے کباب بنا کر لا کہ مین بعد
شراب خواری مثل گزک کے کھاؤن اور آتش غیرت و خطرہ دل پر کینہ کی جو ہنوز سینہ مین بھڑک رہی ہے بجھاؤن یہ سنتے ہی وہ
غلام حبشی ظالم ابدی خواجہ بزرجمہر کا ہاتھ پکڑ کر کھینچتا ہوا گوشہ چمن سبزہ زار مین لالہ زار کرنے کو لیگیا اس طفل
حسین مہ جبین پہ مطلق رحم نکیا اور زمین پہ اسکو پچھاڑا قدم جلادی چمنستان مین گاڑا شمشیر آبدار میان سے کھینچ ارادہ قتل
کیا اب ناظرین باتمکین کو واضح ہو کہ خواجہ بزرجمہر فرزند ارجمند خواجہ بخت جمال بہت کم سن کھیلنے
کے دن بلکہ نہایت خرد سال وہ صاحب حسن و جمال تھا اور وہ غلام حبشی جوان پہلوان صاحب تن و توش بہادری کا جوش
تو ہی ہیکل صورت پیل تھا اس طفل خواجہ بزرجمہر کا کچھ بس اور زور نچلا گرچہ چڑ گیا وہ آنکے سینہ پر چڑھ وہ حبشی گر
بے رحمی اور جلادی دیکھکر رنگ چمن دگرگون ہوگیا ہر گل کا جگر خون ہوگیا سنا لمحے بار بار تھرانے لگے اور گل صدبرگ
کامرانی کا غم کھانے لگے لالے کا داغ جگر تازہ ہوگیا خون ٹپکنے لگا نرگس بیمار اشک گرم گل رخسار پر بہانے لگی سوسن کا
دل آتش حسرت و یاس سے جلانے لگی بیلا البیلا پن بھول گیا نہایت پژمردہ خاطر ہوا شمشاد ہر چند کہ ایک پانون سے
کھڑا تھا مگر بچانے کو اس گل رعنا کے دوڑا سنبل پیچ و تاب کھانے لگی دل سے آہ آہ کی صدا آنے لگی غنچے مرجھا گئے
نسرین و نسترن سے کہ قلب تھم اسے بلبلین آہ و نالہ کرتی تھین کس حسرت سے ہاتھ جگر پر دھرتی تھین طائران چمن بلبلائے
تڑپ تڑپ کر آشیانون سے نکل آئے لیکن جب بزرجمہر نے اس سیہ قلب غلام حبشی کی یہ جلادی اور
ستم ایجادی و بیدادی دیکھی آنکھون مین آنسو بھر لایا اور کہا کہ اے مرد خدا تو کسواسطے میرا خون ناحق کرتا ہے انصاف کرنے خدا
سے نہین ڈرتا ہے اُسنے کہا اپنے آقا کے حکم سے تجھے قتل کرتا ہون مین کسی سے نہین ڈرتا ہون دل و جگر
تیرا کباب کرکے اسکے واسطے لیجاؤنگا وہ مجھسے خوشنود و راضی ہوگا خواجہ بزرجمہر نے کہا ایک بات میری

مطلب دل حسب دلخواہ ہوگا میری جان بچے گی تیرے مالک کی بھی خوشی ہوگی اسوقت ایک عورت بازار مین ایک بچہ بکری کا بیچنے لائی ہے اور اُس بچہ کو آدمی کا دودھ پلا کر پرورش کیا ہے گوشت اور جگر اُسکا انسان کا سا ہے سیاہ اور سفید رنگ اُس بچہ کو سفید کا ہے اور فلان مقام پہ بازار مین کھڑا ہے تو جا کر مول لے آ اسکو ذبح کرنے دل و جگر کے کباب بنا کر تیار کرکے اُسکو کھلا دے حبشی یہ سنکے کمال حیران ہوا اور کمر مین بزرجمہر کو باندھا کہ شاید سمجھے ہوگا فقرہ دیتا ہے اپنی جان بچاتا ہے غرض بازار مین پہونچا دیکھ جو کچھ خواجہ بزرجمہر نے بتایا تھا اُسی جگہ اُس عورت کو پایا کہا بیشک یہ صاحبزادہ صاحب کمال ہے یقین ہے کہ اب میرا بھی مطلب ہو جائیگا اُس عورت سے وہ بچہ بز حبشی نے خرید لیا اور جو کچھ قیمت اُسنے مانگی وہ اُسکے دی بچہ لیکر گھر چلا راہ مین بزرجمہر سے پوچھا میرا کام کب ہوگا خواجہ نے کہا چالیس روز مین حبشی نے خواجہ کے گھر کا پتا دریافت کرکے خواجہ کو چھوڑ دیا خواجہ بزرجمہر وہ ساگ فرمائش والدہ مکرمہ کی جو باغبان سے لیا تھا لیکر اپنے گھر آیا اور سجدہ شکر بجا لایا وہ ساگ اپنی مان کو دیا والدہ نے اُسکو پکا کر کھایا بزرجمہر جو کتاب نایاب جاماسپ سے پڑھتے تھے یہان وہ غلام حبشی اُس بکری کے بچے کو ذبح کرکے کباب اُسکے دل و جگر کے تیار کرکے الغش وزیر بے پیر کے سامنے لایا اُس شریر ملعون نے وہ کباب بعد شرابخواری شل گرگ مزے سے کھائے خوش ہوا اور سب شگوفے مہکے دور ہوئے اور اُسی طرح ناچ و رنگ مین مصروف ہوا

## دو کلمہ داستان حیرت بیان خواب دیکھنا قباد بادشاہ عالیجاہ کا اور تعبیر پوچھنا الغش وزیر بے تدبیر سے مع احوال خواب کے اور عاجز آنا اُسکا بیان حال خواب سے اور بادشاہ سے ذکر کرکے خواجہ بزرجمہر کو دربار مین بلوانا اور جانا خواجہ کا پشت الغش پر سوار ہو کے بادشاہ کے پاس اور قتل کرانا الغش کو اپنے باپ کے قتل کے عوض اور اُسکی جگہ آپ وزیر ہونا — ساقی نامہ

ساقی مجھے لالہ گون پلا دے
تھوڑی سی شراب دے اگر ہو
لازم تو یہ ہے کہ بھر کے دے جام
جسمین کہ ہو خون کا رنگ ساقی
دکھلاؤن قلم کا رنگ اپنے
ہو چہرہ دلری کا غازہ
مژگان شیادوشنگے جاسے شعر موزون کا
نہ ایسا طاق کسرا تھا نہ ایسا فریدون کا
زبان اپنی تو ہے اپنی انگوٹھی و کرنے مین
وہی عشق آجتک ہے مجھکو حسن روزافزون کا
کہ میری نہین مدنظر ہے عمر کی چڑتی
زمانہ آشنا ہے اپنے احوال دگرگون کا
بنا صبح سے تا شام آنکو آئینہ رکھکر

مستون کے زانتے جمادے
کیون کرتا ہے اتنی دیر ساقی
مضمون کی ہے فکر صبح اور شام
پرجوش ہو دل خمار ہو جائے
مضمون کا ہون ڈھنگ اپنے
کیونکر دے مجھے تیز حسا مہ
نشتر ہر نفس ہو آشیان ہو رنج مضمون کا
چمن آئینہ ہو گل عکس ہو رخسار گلگون کا
لب بجز بیان سے سنتے ہین اعجاز افسون کا
زوال حسن مین تو لوٹ لینے دیجے کیفیت
عشاق ہون نہین ہوا آخر نباہ مضمون
سہ شوخی ہے اپنی ہوگی مسندی آتی بچے کی
ہائے اسمین جدائی ہوا ہو تی لعابگون کا

رندون سے ذرا مجھے بچے ہو
لا جلد جو کچھ باقی ساقی
اُس بادے کی ہو ترنگ ساقی
گلشن کی عیان بہار ہو جاسے
فقرون میں وہ لطف تازہ تازہ
کھتا ہے یہ داستان کا نار نظم
سفیع القدر سے عرع ہے اپنی بہت موزون کا
رہا جو سوچ چھاؤن ہے تیرے قد موزون کا
کسی حال مین بھی الفت دہی جو نوجوانی کی
بہار آئی ہے چلا دور مے صہبائے گلگون کا
قرار اسکو نہین آتا ہماری بیقراری سے
خدا ہوا کہ یکی رنگ مجھے سودائی کے خونکا
محبت ہوتی ہے تو شوق کو بھی عشق کامل سے

زمین میں جا تمہارا دبے گا جو گنج قارون کا
نہایت دل ہرا دیدار کا قاتل کے بھوکا ہر
سگ لیلی کا حق ہو استخوان ہر چند کہ مجنون کا
فزا ملتا نہیں نعمت سے اپنی بد نصیبون کو

جس کے سیر کو خورشید سے چلے دھڑک آئے
نصیب دکھلا چکے منہ مجکو میرے تشنہ خون کا
جنون لیلی ہم کو دن بھی گھبراتا ہے دم اپنا
شوریدہ الا ادائی کو اک دن تماشائیون کا

نسیم صبح سے آگے قدم ہو آسکے گلگون کا
کھلائے تو زبان سوز فراق یار جب چلے
کیا ہے تنگ وحشت نے جاری عرصہ ہامون کا
شعر شناسندۂ راز خاطر نیاز

چنین کرد مرقوم با امتیاز + چہرہ سیا زن عالم روایت خیالات ذی کمال و بیدار بختان گنج شناس جواہرات عدیم المثال آئینہ خاطر مسرت نظارہ سے صورت بہزاد و مانی نقوش نکتہ دانی کو جلوہ شہود میں یون لاتے ہیں کہ بادشاہ جمجاہ گردون بارگاہ قباد والانژاد کہ جسکا وزیر بدتدبیر القش صاحب مکر و تزویر تھا ایک شب مشغول مے نوشی تھا عالم خود فراموشی تھا مارے بہ اسقدر بادہ خواری کی کہ روح جمشید شرابی جام جم بکف میں آیا وہ نشہ اسنے جمایا آخر اُسی حالت مستی میں سو گیا ایک عجیب و غریب خواب دیکھا وہ معاملہ نظر آیا کہ دل سے پیچ و تاب کھایا دیکھا کہ ایک طباق طلائی بہزار صفائی حلوے سے بھرا ہوا اگر ما گرم مزے کا پکا ہوا میرے آگے دھرا ہے گلی آئینہ آسا اُجلا ایسا کہ ترترا تا ہے اور اسقدر رقیق و سفید آسمین تر ہے کہ شیرینی آسکے نظارہ کرنے سے دلکو حلاوت بخشے آبداری پر آسکی نگاہ نہ ٹھہرے بغیر کھائے زبان میں مزا آئے اگر ایک لقمہ اسکا انسان نوش جان کرے مضمون زبان سے لب چاٹے میوہ اوپر اُسکے چھڑکا ہوا ورق طلائی و نقرئی جما ہوا دل اپنے بے اختیار چاہا کہ کھائیے مزا اسکا چکھیے ایک نوالہ اُس طباق طلا کار میں سے چنگل مار کر اُٹھایا اور ہاتھ بیحیا تمنہ تک آیا ہو اُسی وقت ایک سگ سیاہ پیدا ہوا اور وہ نوالہ بادشاہ جمجاہ کے ہاتھ سے چھین لیگیا یہ چالاکی و جسارت اُس سگ سیاہ رنگ کی دیکھکر بادشاہ فلک جاہ ششدر و حیران مضطر و پریشان و حیرت سکتے کی سی صورت بنگیا عین خواب میں صورت آئینہ دنگ ہو گیا آنکھ کھل گئی اُٹھ بیٹھا مگر اس خواب پریشان سے متردد و متفکر و متحیر نہایت تشویش ہوئی صبح تک جان پر بنی رہی ولیکن کہتا تھا نہیں معلوم یہ کیا اسرار ہے عجب تماشا ہے مثل آئینہ حیران اور بسان زلف محبوبان پریشان چار طرف دیکھ رہا تھا جو کچھ خواب دیکھا تھا تھوڑی دیر میں سب بھول گیا اور زیادہ گھبرایا فوراً القش وزیر بے تدبیر کو بلوایا جب وہ سامنے آیا بادشاہ نے فرمایا کہ تو نجوم میں کمال دخل رکھتا ہے علم ستارگان میں اپنے کو کامل کہتا ہے گردش برج فلکی و طلوع و غروب مہر و ماہ شام و پگاہ جانتا ہے ہر کس و ناکس تیرا معتقد ہے اور مجکو نہایت مانتا ہے جلد مجکو اسوقت ٹھیک ٹھیک بتا کہ مین نے خواب میں کیا دیکھا ہے اور اسکی تعبیر کیا ہے اور کیا تقدیر کا لکھا ہے اور عالم الغیب کیا کرنے والا ہے القش وزیر بے تدبیر یہ حکم قضا توام سنکر گھبرایا بدن کانپا دل تھرایا دست بستہ عرض کیا اے بادشاہ زمان و ماہ شہنشاہ دوران کون ایسا ہے کہ علم غیب جانتا ہو وہ نہیں آپ نے سنا ہے مصرع
علم غیبی کس نمی داند بجز پروردگار
شعر
سعی بہر راحت ہمسایگان کردن خوش ست + بشنود گوش از برائے خواب چشم افسانہا +
اے خداوند میں کیا جانوں کہ حضور کرامت ظہور نے عالم خواب میں کیا ملاحظہ فرمایا کہ آپ کا دل تردد سے اسقدر گھبرایا کہ اس خانہ زاد بے گناہ کو یاد فرمایا میرا دل بھی درد و فکر میں آیا بموجب اشعار
اشعار
ربہ انفعال گڑتے میں آب آب ہوا + کہ میرا کاسۂ سر کاسۂ حباب ہوا + ہمارا طالع خفتہ کہیں نہ پیش جائے + سر پہ اسکے ہو یہ خوب جو ہم خواب ہوا +
بادشاہ جمجاہ کلام نا فرجام القش بدروش کا سنکر متنفس ہوا غصا بادہ کہا کہ او حبیب کیا بیہودہ بکتا ہے اسقدر نشہ کبر و غرور سے بکتا ہے اتنی مدت تک عہدۂ وزارت پر سرفراز رہا اور کیفیت دنیائے دون کو دیکھا اُسنے و اعلیٰ

جواب یار کا واللہ بانکپن مین نہین
دہان ہی مجمع اغیار یان ہجوم ملال
کسی کی آنکھ مین شوخی ہو جو ہرن مین نہین
تنک کے تن سے مری روح نے کہا رخصت
نقاب چہرہ پہ ہو چاند یہ گہن مین نہین
فلک پکارا جو قاتل نے پہنے کپڑے سرخ
گہر مین دانت جو وہ تیرے دہن مین نہین
نہین وہ جان مین پیران نصیب ... ن اے یار

خدا کے فضل سے ہر رنگ مین کہے اشعار
جو انجمن مین ہو تو مین اُس انجمن مین نہین
کسی سے آنکھ لی اور ہم ہوئے سرشار
مسافرت مین جو ہو مین وہ وطن مین نہین
خدا کی شان کہین خیر باریاب وطن
ہر رنگ تو تو مرے جامہ گہن مین نہین
نشان عدو کا نہین ... جو ہوسے د سکون
کہ دس کا کہین مضمون مرے سخن مین نہین

وہ بات کونسی ہو جو مرے سخن مین نہین
نگاہ ہو چشم عنایت ابھی نظر تیز ہی
جو تیز بان تو کہین بادہ کہن مین نہین
کسی کی روئے منور سے ہو حجاب اسے
ہمارا ذکر بھی اس بت کی انجمن مین نہین
عیان ہو اسکی نزاکت تو اسکی پوشیدہ
نہین تو آئے بھلا میری انجمن مین نہین
یہ اشعار آجا رہے [illegible] لکھ دیا اور دلکو

یقین واثق ہوا کہ جو دی چرخ بد کردار و دور نگی لیل و نہار شومی بخت نا ہنجار ہے یہ کشتی تقدیر ہی طرف ہو کہ بادشاہ کا قول صادق ہے تعبیر خواب کا شائق ہو میرے قتل پہ قسم کھائی ہے جلادی دل مین ٹھانی ہے اب بھلائی نہین ہو طرح برائی ہی طالع بیدار میرا سوتا ہے دیکھیے کیا ہوتا ہے غرضکہ اسی رنج و ملال مین یہ بھی خیال دل پر ملال پر گذرا کہ شاید غلام حبشی نے اُس طفل یتیم و بیگناہ کو قتل کیا ہو ترس کھا کر چھوڑ دیا ہو دریافت کرنا چاہیے کہ وہ طفل یتیم زندہ ہی کہ مر گیا عالم فانی سے طرف ملک جاودانی کے کوچ کر گیا اگر وہ زندہ ہو تو بیشک تیری جانبری ہو ورنہ تو بھی اب عدم کا سفری ہو یہ سوچ کر اُس غلام ناکام کو بلایا اور کہا اے حبشی جس لڑکے کو اُس روز باغ مین مین نے تجھے قتل کا حکم دیا تھا اُس طفل پر تو نے رحم کھا کے چھوڑ دیا یا قتل کیا اگر اُس طفل کو تو نے نہ مار ڈالا ہو تو اُسکو جلد بلا لا مین تجھے اسکے عوض مین مال دنیا سے مالامال کر دونگا دامن تیرا جواہرات بیش بہا سے بھر دونگا تو ایسا غنی اور دولتمند ہوگا کہ زمانہ تیرے حال پر رشک کریگا اور ہر کس و ناکس تیرا دست نگر ہوگا حبشی نے جواب دیا اے خداوند خانہ زاد نے اُسی وقت حسب حکم حضور فیض گنجور سے اُس طفل کو قتل کیا اور کباب اُسکے دل و جگر کے بنا کر حضور کو کھلا دیے

شعر خون جگر اب کاسے کو پیتے ہین خداوند ❊ مُردے بھی دوبارہ کہین جیتے ہین خداوند ❊ اے وزیر باتدبیر آپ نے نہین سنا ہی کسی عقلمند نے کہا ہی شعر آسان بہت ہی لعل بدخشان کا توڑنا ❊ مشکل ہو وقت کام کے پھر اُسکا جوڑنا ❊ اب کیا ہو سکتا ہی وہ لڑکا کب آتا ہی القش وزیر غمگین و دلگیر نے جب یہ تقریر ناگزیر اُس غلام حبشی سے سنی سکوت کیا پھر سوچ کر اُس سے کہا کہ لاش جگر پاش اُس طفل دلخراش کی تلاش کر کے جلد لا اور مجھکو آنکھون سے دکھا اُسنے کہا کہ لاش اُسکی مین نے پھینکدی دفن نہین کی جو بجھو دلاؤن کیونکر آپ کو دکھاؤن القش نے کہا اے غلام جا اُسی جگہ تلاش کر کچھ تو تا لاش کا معلوم ہوگا یا استخوان تک معدوم ہو گا حبشی نے کہا اے آقا وحوش دام جانوران صحرائی و طائران ہوائی اُسکو کھا گئے ہونگے ہڈیون سے کیا پتہ نشان ملے گا کیونکر سمجھا جائیگا کہ یہ ہڈیان اُسی کی ہین القش نے کہا کہ اے غلام یہ تقریر تیری بیکار ہی سراسر بناوٹ کا اظہار ہی اس کلام سے بوے صدق نہین آتی خار فریب اور دروغ میرے دل مین کھٹکتا ہی اے غلام حبشی اسوقت اگر تو سچ کہے تو مال تجھکو ملیگا ورنہ ابھی تہ تیغ کرونگا قتل سے تیرے دریغ نہوگا اور نہ کسی سے ڈرونگا اب تو مین بھی اپنی جان پر کھیلا ہون جان تو نذر بادشاہ کل سے کر چکا ہون شعر درد دل سے لوٹتا ہون میرا اسکو دردہ ہی ❊ ہو نہین لفافہ درد جس پہلو سے آلودہ دردہ ہی دیگر ہردم دل خون گشتہ مین اک جوش

| | | |
|---|---|---|
| جو آہ ہی سینے مین سو فوارۂ خون ہی | پھر جاتی ہی سینہ کو مری آہ بھی آلٹی | برگشتہ جو قسمت ہو مری بخت نگون ہی |
| قایم ہو بنا رو کی فریاد سے میری | چونا لہی ایوان محبت کا ستون ہی | جسوقت غلام حبشی نے دیکھا کہ القش |

وزیر بے پیر کا رنگ دیگر ہو معلوم ہوتا ہی کہ اسپر کچھ عتاب شاہی آیا ہی اسی سبب سے وہ بہت گھبرایا ہی اپنی جان پر
کھیل کے میرے قتل پہ تیار ہو اپنی جان سے بیزار ہی یہ کیفیت دیکھکر غلام حبشی نے دست بستہ بعد انکسار عرض کی کہ
بہت اچھا حضور مجھکو ایک روز کی مہلت دیجیے کچھ فکر و تردد نہ کیجیے لاش اس لڑکے کی تلاش کر کے لاتا ہون اسکو حاضر
خدمت کر کے جان اپنی بچاتا ہون آیندہ آپ کو میرے قتل اور جان بخشی کا اختیار ہی خانہ زاد مجبور و ناچار ہی بندہ درگاہ
ہر طرح فرمانبردار ہی ہیچ ہی موت کا گرم بازار ہی **مطلع** کون سے دن تیغ تیز تو خونریز نہی + مجھپہ ظالم تری ہر روز چھری تیز رہی
دیگر وکو تری تیغ سے ہم بھی ہان یونہین سہی + آپکی یونہین خوشی ہی مہربان یونہین سہی + غرضکہ القش نے غلام حبشی کو
ایک دن کی اجازت دی اس غلام نے بزرجمہر کے گھر کی راہ لی جب گھر پر بزرجمہر کے گیا دق الباب کیا بزرجمہر گھر سے
باہر آیا غلام کو دیکھتے ہی گلے لگایا سارا حال پوچھا حبشی نے جو کچھ گذرا تھا من وعن بیان کیا بزرجمہر نے اسے تسکین دی
اور کہا ای غلام باوفا جسطرح سے تو نے اب انکار کیا ہی اسی طرح سے انکار کیے جانا ہرگز پتا نہ بتانا القش تجھکو چالیس لکڑیان
مارے گا تو خاموش کھڑا رہنا جب وہ انتالیس لکڑیان مار چکے اور چالیسوین مارنے کو اٹھائے اسوقت اقرار کرنا اس
عرصہ مین مین جا کر کتاب دیکھتا ہون کہ آیندہ کیا ہونے والا ہے حبشی حسب الارشاد فیض بنیاد **خواجہ بزرجمہر** پھر گیا اور
**القش** سے کہا کہ اے وزیر مجھکو لاش اس طفل کی نہین ملی تجھکو اختیار ہی خواہ قتل کرے خواہ جانبری دے **القش**
خفا ہوا اور غیظ و غضب مین آ کر غلامان حلقہ بگوش کو بلایا کہ اس غلام حبشی کو رسی سے باندھ دو ان غلامون نے بموجب
حکم **القش** وزیر کے ایک رسی مین حبشی کو مضبوط باندھ دیا اور **القش** لکڑیان مارنے لگا اور بار بار پوچھتا تھا کہ تو نے
اس لڑکے کو کیا کیا اور یہ انکار کرتا تھا جب چالیسوین لکڑی مارنے لگا غلام نے فوراً کہا اے **القش** تو مجھے چھوڑ دے
وہ لڑکا زندہ ہی مین اسکو حاضر خدمت کرتا ہون **القش** نے کہا یہ کیا پہلے انکار بہت کیا جب انتالیس لکڑیان کھا چکا تو اقرار
کیا حبشی نے کہا اے وزیر مین اسلیے نہ بتاتا تھا کہ شاید تو خفا ہوا ور کہے کہ تو نے میرے حکم کے خلاف کیون کیا اور اس لڑکے
کو کیون چھوڑ دیا اسی طرح جو بات مین تجھسے کہتا ہونگا تو وہ کام نہ کرتا ہوگا اب معلوم ہوا کہ تو بدل اس لڑکے کا
شائق و خواستگار ہی اب اسکا بتلانا میرے حق مین اچھا ہی اسلیے اب بتلایا پہلے بتا رہا تھا **مطلع** دل
گرفتار ہوا یار کی غمخواری سے + ہم گرفتار ہوے دل کی گرفتاری سے **دیگر** دل کشمکش طرہ دوتا مین
پڑے + تو پھر بلا کو غرض ہی کوئی بلا مین پڑے **دیگر** نگاہ تھا دلبر پھڑکنے جان لگی + چلی تھی برچھی
کسی پر کسی کے آن لگی + **القش** وزیر بے پیر یہ کلام حبشی کا سنکر بہت خوش ہوا اسے رسی سے کھول دیا
اور کہا جا بزرجمہر کو جلد بلا لا حبشی **خواجہ بزرجمہر** کے پاس آیا اور سب ماجرا بیان کیا اور کہا
چلیے آپ کو بلایا ہی جلاد بے رحم آیا ہی بزرجمہر فوراً حبشی کے ہمراہ **القش** وزیر بے پیر کے پاس آیا اور
جلوۂ نور چہرہ دکھایا **القش** دیکھتے ہی **خواجہ بزرجمہر** کو براے تعظیم اٹھا اور آگے بڑھ کر بزرجمہر
کو گود مین اٹھا لیا اور بیٹھکر زانو پر بٹھایا خوب پیار کیا گلے لگایا اور کہا اے آرام جان مجھکو تجھسے ایک بہت بڑی
غرض لاحق ہوئی ہی کہ اس سے میری اور تیری دونون کی جانبری ہی بادشاہ نے ایک خواب دیکھا ہی
اس سے نہایت پریشان ہوا ہی تم بیان کرو اپنے علم و کمال کا امتحان دو کہ خواب کونسا ہی اور کیا ہی بعد اسکے
تعبیر بتاؤ **خواجہ بزرجمہر** نے جواب دیا **شعر** سکتے ہین ترے پیار سے ہم اور زیادہ + تو لطف سے کرتا ہی

گرم اور زیادہ دیگر خبر کی جنگ لوقل کی تو مجنون اہل امون کو + کہا وہ بیچارا مچولے شاخ بید مجنون کو + خواجہ بزرجمہر نے
کہا اے وزیر اعظم تم بادشاہ عالم کے پاس جاؤ اور عرض کرو کہ ایک لڑکا میرا نوکر ہے تا بعدا صر بسر ہے وہ خواب کا حال اور تعبیر خواب
بتلاوے گا مین نے اسکو بموجب حکم محکم فیض شیم تلاش کیا ہے اگر حکم ہو تو اُسکو حاضر خدمت سکندر صولت کرون جسوقت بادشاہ
عالیجاہ طلب فرمائینگے جلد حاضر ہوگا احوال خواب اور تعبیر خواب بتلاوے گا آپکا اور زیادہ نام بڑھے گا یہ مشہور ہوگا
القش کے ایک ادنا ناچیز ملازم بے تمیز نے خواب کا حال اور تعبیر خواب بتلا کے بادشاہ کو مسرور کیا تردد و فکر
ورنج والم دل پژمردہ سے دور کیا القش وزیر دغاباز بے پیر سمجھا کہ یہ لڑکا چاہتا ہے کہ دربار مین وہ کام کرون جسمین اپنا
نام کرون خیر کیا مضائقہ ہے میری تو جان بچ جائیگی کوئی آفت آسمانی بحکم شاہی تو نہ آئیگی اگر زندہ ہون تو پھر کسی
وقت مین انسداد دربار مین آنے کا کرون گا یہ کتنی بڑی بات ہے بالفعل وقت کی ضرورت سمجھنا چاہیے مصرع
زمانہ با تو نسازد تو با زمانہ بساز شعر سینہ و دل پہ مرے زخم جگر ہنستے ہین + چھینٹے دو چار وہ گرد ہنستے ہی
گھر بستے ہین + پھر بزرجمہر کو رخصت کیا آپ اسی وقت دربار مین بادشاہ کے آیا مجرا بجا لایا بادشاہ نے فرمایا ای
القش حال خواب دریافت کیا کچھ ظاہر ہوا وزیر نے عرض کی حضور خانہ زاد نے تو ذرا بھی نہین دیکھا مگر ایک لڑکا
سابق مین میرا نوکر تھا اُسکو حضور طلب فرمائین اُسکو خانہ زاد نے خوب سکھا دیا ہے وہ بخوبی سب بتادے گا اور
اُسکا مکان فلان محلہ مین ہے بادشاہ نے سمجھا کہ کسی کو ڈھونڈھ لایا ہے اپنا حیلہ کرتا ہے جان بچاتا ہے کہا اچھا کیا
مضائقہ کام تو نکل جاوے گا یہ خیال کر کے فوراً چوبدار واسطے طلب خواجہ بزرجمہر کے روانہ کیا جب چوبدار گھر پر
خواجہ کے آیا بزرجمہر کو آواز دی خواجہ باہر آئے اُس چوبدار نے کہا کہ آپ کو بادشاہ نے یاد فرمایا ہے تشریف
لیچلیے بہت جلد بلایا ہے بزرجمہر نے کہا مین گنہگار نہین ہون جو ایک ادنے پیادے کے ہمراہ جاؤن قیدی کہلاؤن
یہ سنکے وہ چوبدار مجبور و ناچار آیا اور بادشاہ سے ہاتھ باندھ کے عرض کی کہ شہنشاہ کا اقبال زیادہ و دولت وحشمت
روز بروز افزون بخت ہمایون جلوہ گر بعد کرو فر خواجہ بزرجمہر ہر چند ابھی کم سن طفل مکتب ہے مگر کلام اُسکا بمنزلۂ
ارکان دولت واقبال شاہنشاہی جہان پناہی ہے ہم لوگون کے ساتھ وہ نہین آتا بادشاہ مسکرائے اور
حکم دیا کہ گھوڑا عربی خاص خاصہ کا دورکابہ مع ساز ویراق عمدہ ترین زرین لجام زرین مرصع کار سے آراستہ
کر کے لیجاؤ اور اُس صاحب زادہ بلند اقبال صاحب بخت واہل کمال کو جلد لے آؤ حقیقت مین اُس
لڑکے نے سچ کہا اور مین نے برا کیا کہ پہلے ہی سواری عمدہ آراستہ کر کے اُسکے واسطے نہ بھیجی فقط یہ
باعث تردد و فکر کا تھا جو میری عقل نے قصور کیا پھر بادشاہ القش کی طرف متوجہ ہوا اور کہا ای القش
تونے بھی کچھ لیاقت اُسکی نہ سمجھی تو تیر نزکی کہ مجھسے کہتا بلکہ کہنا کیا ضرور تھا سواری اور آدمی عملہ وغیرہ
اُسکے لینے کے لیے بھیجدیا ہوتا ای القش تو بڑا نالایق ہے قابل عہدۂ وزارت کے نہین مگر تقدیر نے
تجھکو اس عہدہ پر فائز کیا القش وزیر بادشاہ کے یہ کلام عتابانہ سنکر تھرا گیا از خاموش سر جھکائے بیٹھا
رہا غرضکہ ملازمان دولت شاہنشاہی جہان پناہی ایک مرکب صبا رفتار کو لیچلے کہ وہ خاص سواری فیض
اختصاص کا نو عروس بنا ہوا سر سے پانوں تک زیور طلائی وجواہر مین غرق پری وش حور نژاد انگشت بدندان غزال
ہمہ شیر انداز و ادا معشوقانہ چال مستانہ چھم چھم کرتا چلا گرد اُسکے چوبدار خدمتگار خاص بردار کچھ ہمراہی پیدل
کچھ سوار لینے کو خواجہ بزرجمہر فرزند ارجمند خواجہ بخت جمال باکمال کے روانہ ہوئے جب دولتسرا ے
خواجہ بزرجمہر پر سب آدمی سواری لیے ہوئے پہونچے خواجہ کو آواز دی خواجہ گھر سے باہر آئے

خواصون نے عرض کی کہ حضور جلدی سوار ہوجیے تشریف لیچلیے کہ بادشاہ دربار مین خلف جناب و مشتاق جمال رشک
آفتاب جنابعالی خواجہ نے گھوڑے کو دیکھکر کہا کہ حکمت کے خلاف ہے اس سواری پر مین سوار نہ ہونگا
کہ لوگ اس سواری کو جنازہ روان کہتے ہین اگر گر پڑون تو ہاتھ پانون ٹوٹ جائین اپاہج ہوکے بیٹھون
کسی طرف کا نہ رہون آخرکار سب لوگ سواری لیکر پھر آئے اور بادشاہ سے کیفیت بیان کی
بادشاہ ہنسا اور کہا کہ اچھا پالکی سواری اور کہار جائین اسکو جلد لے آئین ایک دفعہ پالکی سواری بڑی
تیاری اور سامان سے روانہ ہوئی طلائی نقرئی گنگا جمنی کام کیا ہوا جابجا جواہرات بیش بہا نگینے عمدہ عمدہ
تراشے ہوئے جڑے ہوئے منقش جھالر لگی ہوئی کہارون کی وردیان نہایت نادر مخمل سبز کی آبپر زردوزی کا رچوبی
کام سچے سچے نگینے ہیرے و زمرد کے جڑے ہوئے یاقوت کے ٹکڑے ٹکے ہوئے پگڑیان مرصع کار جھلبونگا
جھمکا اور جواہر بیش قیمت جڑے ہوئے کہار اسکو کاندھے پر لیے ہوئے ہمراہ خواصان خاص اور چوبدار
و خدمتگار و پیدل سپاہی و سواران اردلی شاہی خواجہ بزرجمہر کی خدمت بابرکت مین آئے جب خواجہ
بزرجمہر نے پالکی دیکھی فرمایا مین کچھ بیمار نہین ہون کہ اس پالکی پر مردے کی طرح لیٹ کر جاؤن اور چار کے
کاندھے پر جیتے جی چڑھون مین اس صورت سے ہرگز نہ جاؤنگا بلکہ اس طرح تو تیغ بھی نہ کرونگا بادشاہ عالم پناہ
کو میری جانب سے بہت بہت آداب تسلیمات خادمانہ بجا لائے و دست بستہ بارگاہ حضور مین عرض کرنا کہ اگر حضور
شاہنشاہ جہان پناہ کو بلانا منظور ہے تو اس نمکخوار و تابعدار کا یہ دستور ہے کہ **التمش** وزیر کو ساز و یراق و سامان
بے پایان سے بعد شان آراستہ و پیراستہ کرکے ایک زین جواہر نگار مرصع کار اسکی پشت پر کسوا کے مزین فرماکے
بھیجدیجیے کہ خانہ زاد اسکی پشت پر بطور مرکب خوش رفتار سوار ہوکر عازم خدمت سکندر صولت ہوگا ورنہ بادشاہ
فلک اشتباہ مجھکو تکلیف نہ دین مین یہین سے اس رعیت پرور داد گستر شاہنشاہ **قباد** بادشاہ کو ترقی جاہ و
جلال و دولت و اقبال کی مدام دعا کیا کرتا ہون یہ سنکر سب ملازمان شاہی پھر گئے اور من وعن سب
کیفیت و عبارت کلام بلاغت نظام **خواجہ بزرجمہر** حضور مین بادشاہ **قباد** فلک اقتدار کے بیان کی بادشاہ
بجاہ بھی نہایت عقیل و فہیم صاحب ادراک چست و چالاک ذی ہوش عالی منش تھا یہ کلام فصاحت التیام
**خواجہ بزرجمہر** کا سمجھا اور عقل سے دریافت کرکے دل مین کہا کہ معلوم ہوتا ہے کہ **التمش** وزیر بد تدبیر بلکہ
بے پیر دام اجل اسیر ہے اس صاحبزادہ بلند اقبال صاحب کمال کو کسی طرح کا رنج و ملال ہے کہ اسکے عوض
مین وہ اسکی ذلت اور رسوائی و ہتک عزت چاہتا ہے اور درپے اسکی بے آبروئی کا ہے پھر مجھکو اس سے کیا
کام ہے اپنے کام سے کام ہے مثل مشہور ہے **مثل** جو آگ کھائے انگارے ہگے گرچہ یہ اشعار آبدار **نظم**

چھپے نہ حلقۂ گیسوے تابدار مین دل
نہ ایسا ہو کسی دشمن کا بھی کنار مین دل
ہمیشہ روزن سینہ سے کیون ہو چشم براہ
پروئے زلف مسلسل کے تار تار مین دل
برنگ غنچۂ پیکان دکھے لقمو پر
خوشی کی کیونکہ ہوا اس نگون شعار مین دل
ہزار دشمن جان سے ہوا ہے دست بہ

بلا سے گر ہو خوالہ دہان یار مین دل
نکل نہ جائے دم اضطراب سینے سے
اگر نہین کسی مہوش کے انتظار مین دل
اثر یہ آتش شر رہو کے ٹکڑے سنگ مزار
نہ دیکھا اپنا شگفتہ کسی بہار مین دل
برنگ بیضۂ زر روز توڑے دل آسنے
جو ہو چھپون کون ہر سو بین گلہزار مین دل

بغل مین جیسے مرا دل بغل کا دشمن ہے
برنگ شعلہ کہین آہ شعلہ بار مین دل
ترا سنگار بھی ہے وہ بلا کہ جائے گھر
اگر نہین ہے اگر مہ چیش مزار مین دل
فلک کے رنگ سے ظاہر ہین ماتمی آثار
ہزارون ایک ہمارا ہے کس قطار مین دل
ستو نہین خلد مین حورین تو رہتا خلد مین کون

| لگی ہے صحبت خوبان گلعذار مین دل | یہ جسم زار ہے یا ہے پیرہن مین دل | گرہ ہے تار مین یا ہے جسم زار مین دل |
| --- | --- | --- |

بادشاہ عالم پناہ قباد کج کلاہ نے ملازمان شاہی سے کیفیت خواجہ بزرجمہر کی سنکر فوراً حکم دیا کہ تم سب
لوگ القش وزیر بے تدبیر کو اسی ساز و یراق و سامان طمطراق و زیور جواہر نگار و زین مرصع کار سے آراستہ
و پیراستہ کرکے مع ملازمان جلو سی لیجاؤ اور اسکو بعد گردش در بازار مین لاؤ ہر چند القش وزیر بے پیر نے دلگیر ہو کر
عذر و معذرت کی مگر قبول نہ ہوئی فرمایا کہ او نالایق یہ تیری سزا ہے بے ہنری کی جو جو تیرا احوال کیا جاتا ہے تو نے
یون علم و ہنر کو حاصل کیا ہے جیسے دنیا مین مثل مشہور ہے گدھے پر کتابین لادین اگر تو بھی کچھ کمال رکھتا ہوتا اور
حال خواب پریشان اور تعبیر مدعای حیران کی بیان کرتا تو یہ دن تیرے واسطے کاہے کو آتا اب تو فقط گھوڑا ہی
ساتھ ساز و سامان کے اس سے تو بہتر ہے کہ جو بے ہنر ناخواندے ٹوکری ڈھوتے ہین اور مزدوری کرکے اپنی
پیٹھ پر گدھے کی طرح منون سے بوجھ لادتے ہین القش یہ سنکر ناچار ہوا سر اپنا جھکالیا سائیس نے القش
وزیر کا ہاتھ پکڑکے جھکایا بصورت سمند خوش رفتار بنایا چار جامہ کسا زین پوشش مرصع کا ڈالا دہانہ منہ مین دیا تسمہ
طلائی لگایا نقرئی و طلائی رکابین جواہر جوش بہا کی بصورت آفتاب و مہتاب لٹکادین کلگی مین یاقوت و زمرد
اور ہیرے کی کنیان جڑی ہوئی تنگ بھی کارچوبی سرحت پٹکہ زیور جواہر نگار ہسپ پاؤ ڈوری ہفت رنگ
ریشم کی تار ہائے زرین سے بٹی ہوئی اوسکے [illegible] جو تخت سائیس اس گھوڑے کو سج
سجا کر ساز و یراق و زیورات سے آراستہ و پیراستہ کرکے دولہن بنا کر سامنے بادشاہ فلک بارگاہ کے لایا اہل دربار
نے دیکھا بادشاہ فلک بارگاہ مسکرایا مصاحبان خاص نے کہا کہ حضور اس گھوڑے کی دم کیون نہین کیا ہوئی دم چٹ لگائی
گئی ہوتی کی زیبایش ادھوری رہی بادشاہ نے بھی کہا کہ ہان دم بنا دمچی لگاؤ جب تو گھوڑے کی شکل ہو سائیس
نے جھاڑی دم کے مقام پر رکھکر ذرا اشارہ کیا گھوڑا اُچھلنے لگا ہاتھ سے نکلنے لگا دولتی لگانے لگا پیٹھ ہلانے لگا
سائیس نے ڈانٹا کہا کہ او گھوڑے او گھوڑے ٹھہر دم بنانے دے دمچی لگانے دے کسی نے چمکاری دی کسی نے
گردن پر ہاتھ پھیرا سائیس نے پھر اشارہ جھاڑی کی ڈنڈی کا کیا گھوڑا اُچھلا کودا چشتک ماری الغت ہوا سائیس نے
باگ زور کھینچ کے چمکارا پٹھے پر زور سے ہاتھ مارا کوئی تبسم ہوا کوئی ہنسا کوئی چپ ہو رہا بادشاہ نے جو یہ تماشا
دیکھا ایک قہقہہ مارا آخر کار سائیسون نے جھاڑی کی ڈنڈی کو مقام اصل پر جڑ دیا بارے کار از انشا شوا دمچی کو بھی بندھ
لیا اس سمند محفل پسند پری شکل اسپ صبا رفتار شاہی تہان پناہی کو سائیس ڈپٹاتا ہوا ہمراہ خواصان زرین کلاہ و
خاص برداران فلک بارگاہ و سواران اردلی قباد شاہنشاہ کے خدمت فیضدرجت خواجہ بزرجمہر مین
لایا ملازمان شاہنشاہی نے دست بستہ عرض کی کہ حضور جلد سوار ہوجیے دیر ہوگئی ہے تشریف لیچلیے بادشاہ بہت
شایق جمال بے مثال ہین یہ سنکر خواجہ رکاب سعادت انتساب مین پاؤن دیکر سوار ہوا سائیس نے سوار کے ہاتھ
مین کوڑا دیا گھوڑے نے کنوتیان بدلین گویا کان کھڑے لیے اپنے دینے کی گھوڑے کو سر چلنے مین کوتاہی کی
شہسوار میدان یکتازی نے باگ چست کی اور کوڑا مارا گھوڑا تڑپ کے اُچھلنے لگا دوسرا کوڑا جو دیا بیتاب ہو کے دوڑا کبھی
سرپٹ بھاگا کبھی دلکی ہوا خواجہ بزرجمہر جس کوچہ و بازار مین نکلے خلقت کا اژدہام ہوا تماشائیون کا ہجوم عام ہوا سب
لوگ قہقہے لگانے لگے لڑکے تالیان بجانے لگے ہر طرف ہوہا مچا بہت ہی دھوم ہوا کیا گھوڑا ہے اور عجب شہسوار ہے
نئی دل لگی نئی بہار ہے القش وزیر پر بزرجمہر سوار ہے دورنگی روزگار ہے یہی گردش لیل و نہار ہے الغرض اسی طرح
بزرجمہر دربار بادشاہ سکندر جاہ مین حاضر ہوا اور القش وزیر کی پشت سے اترکے آیا سامنے کھڑے ہو کر تقدیم آداب بجالا

اور مثل رتبہ شناسان شاہی قاعدہ دانندگان جہان پناہی شرح وثنائی اور دعائے دولت اقبال شوکت اجلال دی بالغی تا مرزند آفتاب بمہر و باشی وتا صبح ومعہدم ساغر باشی وتا تاج جہات بر سر خضر بودہ در خانۂ اقبال سکندر باشی اشعار بمدح وثنائے بادشاہ قباد

خسروا جلوہ ترا دہ طرب افزائے جہان
مہر تابان کبھی ظاہر ہو کبھی ہو پنہان
اور گہر بخش ہو وہ خوش آب جبین سمجھتے ہیں
ہو نہ گلشن مین بھی دیدہ گل کا فرمان
دہ ترا زور حمایت ہو کہ جسکے باعث
ایک تار نگہ مور سے سو چیل دہان
وقت کاوش کے دم مہر کرا کب آسکا
جلنے خورشید چنے اپنی جبین پہ افشان
سطر سے تیرے آگے ہین بہم آتش و آب
سچ کہا ہے کہ الانسان عبید الاحسان

گر تجھے دیکھ کے ہو عید بھی قربان قربان
قطرہ افشان ہو اگر تیرا سحاب ہمت
طرفۃ العین مین ہو کاہ ربا کو یہ توان
ہو کے سرسبز بہاران کرم سے تیرے
ناتوانون کو بھی ہو دہر مین تاب و توان
کھون شوخی جو تری توسن چالاک کی مین
سرحاسد کو تکے صورت گوئے چوگان
قہر نازل ہو فلک سے جو ترے اعدا پر
جسطرح آئینہ مین عکس رخ شعلہ فشان

نیر جاہ شب و روز ترا جلوہ فروزان
لیکے پنجے مین گہر بحر سے نکلے مرجان
اسقدر تابع فرمان ہو زمانہ تیرا
شاخ گل ہر چمن دہر مین ہو شاخ کمان
نرم تکیہ مین پھر نہ جگہ سے کبھی گر باندھ رکھین
اشہب خامہ بھی ہو ہمسر رم برق تپان
اے فلک جاہ ترے در کے ہین ہیچ ذرہ خاک
چشمۂ مہر ہو مانند تنور طوفان
ہیں سر احسان سے ترے انسان ہو غلامی مین تری

جسوقت خواجہ بزرجمہر نے بفصاحت وبلاغت دربار شاہنشاہی مین نظم سے ہو کر یہ دعا و ثنا بادشاہ جمجاہ کی اور قباد بادشاہ نے اس گوہر شاہوار بحر حکمت و لعل بے بہا ئے قلزم شوکت و صولت کو ایسا لائق و فایق ملاحظہ فرمایا کہ آگے آ خواجہ بزرجمہر نے زمین ادب کو کعب عقیدت و محبت سے بوسہ دیا اور قریب سلطنت حاضر ہوا پہلے تو بادشاہ سلیمان جاہ نے خلعت فاخرہ سے خلع کیا کرسی جواہر نگار پر بمقام الفقش دہنی طرف بصد عزت و حرمت در خدمت و عظمت بیٹھنے کا حکم دیا پھر بادشاہ فاخرہ شہنشاہ نے ارشاد کیا کہ تیرے جمال جہان آرا نے مجکو بند غم سے آزاد کیا اے شناور بحر اسرار عجایبات ازغواص دریای گوہر انبات اپنی زبان طلسم کشائے ترجمان سے جلوہ افشان سخن ہو کہ پردۂ غیب سے میرے خانۂ دل مین کونسی تصویر خیالی عالم رویا مین مثل خواب شہود مین آئی اور کس بد تمثال ہو رخید جمال نے جلوہ گری پائی شعر وہ خواب کیا تھا جسے دیکھکر تنگ ہوا ● وہ کیا خیال تھا جو آئینہ مین زنگ ہوا خواجہ بزرجمہر نے جب یہ تقریر بادشاہ والا قدر کی سنی ایک سرد دل پر درد سے کھینچی اور دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ اے داد گستر عدل پرور فریاد رس بیکسان انصاف کن بے نوایان فریاد رس مظلوم ظالم اظلم کی جمع ہوا ہے آپکو داد و رونہ جز اپنے عادل زمان کیا سلطنت و دین مملکت پر حکمران کیا ظلم بعادت سیخ از رعیت مدار ہمراہ دل خواہ دادخواہان برآر ● چو عدل است پیرایۂ خسروی ● چرا عدل را دل نداری قوی ● اے بادشاہ فلک بارگاہ پہلے مجھ ستم رسیدہ خاطر کبیدہ مظلوم بیکس و یتیم کا حال کثیر الاختلال سماعت فرمایئے اور انصاف کیجیے بعد آسکے اپنے خواب بشارت خیال کا حال سنیئے گا قطعہ داد مظلوم کی پہلے دیجیے ● کام اپنا بعد آسکے کیجیے ● روز محشر داد گر کے سامنے ● سرخرو ئی عدل کر کے لیجیے ● بادشاہ نے یہ کلام حیرت انجام اس خستہ دل جام کا بگوش دل متوجہ ہو کر ارشاد کیا کہ اے بزرجمہر معدن علم و عمل و اے واقف رموز عالم بے بدل ارشاد کیجیے مین بگوش دل سماعت کرتا ہون اور بعد آسکے کوشش بلیغ اس امر کی تحقیق مین فرمانی کہ کسنے آپکو ستایا کسنے رنج و الم پہونچایا ہے کیا سانحہ درپیش آیا جس سے آپ نے یہ صدمۂ عظیم اٹھایا خواجہ بزرجمہر نے رو دیا اور کہا کہ اے بادشاہ آپ کے وزیر بے پیر الفقش ستم کش نے میرے باپ کو بیگناہ ذبح کیا فقط حضور اس ملعون جلاد سے اتنا پوچھیں کہ انھون نے اسکا کیا گناہ اور قصور کیا تھا بادشاہ نے کہا آپکے باپ کا کیا نام تھا بزرجمہر نے عرض کی انکا نام خواجہ بخت جمال تھا اور مجکو خواجہ بزرجمہر کہتے ہین پھر جو واقعہ خواجہ بخت جمال کا تھا اول سے آخر تک روحی کا پڑھنا اور اتحاد کا دونون کے پڑھنا اور چالیس روز گوشہ نشین ہونا اور باغ مین بزرجمہر کا پہونچنا اور الفقش کا بہکا کر غلام کو قتل کا حکم دینا اور اسکا چھوڑ دینا یہ سب کیفیت حرف بحرف بادشاہ سے بیان کی یہ سنکر

بادشاہ نہایت غضبناک ہوا الفتش کو سامنے بلایا اور پوچھا او شقی ازلی یہ کیا ماجرا ہے تو نے شہر میں تلاطم کر رکھا ہے یہ صاحبزادہ بلند اقبال کیا بیان کرتا ہے نظم رازکی جلدی یہ ہے آشکارہ جو کہ گزرا ہو بیان کرنا بکار + ہے قسم آتشکدہ کی اے وزیر + قتل اب تجکو کرونگا یا اسیر + الفتش نے جب یہ حال دیکھا اپنی جان بچانے کے لیے انکار کیا خواجہ بزرجمہر نے عرض کیا کہ حضور عادل زمان دادگستر فقیر ساں میں مناسب یہ ہے کہ حضور ایک ساعت کے واسطے موقع واردات پر تشریف لیچلیں تکلیف فرما کے سب کیفیت خود ملاحظہ کرلیں بادشاہ یہ سنکر فوراً اٹھے سوار ہوئے الفتش کو گرفتار سلسل بزنجیر و طوق کر کے ساتھ لیا خواجہ بزرجمہر نے اس باغ میں پہونچکر ایک جگہ پر پتا دیا نشان بتایا کہ اس جگہ زمین کو کھودو موافق حکم کے وہ زمین کھودی گئی اسمیں سے ایک لاش پاش پاش خون آلودہ سر بدن سے جدا نکلی دیکھا اسی طرح سے اندام صحیح و سلامت ہے زمین خوردہ نہیں ہوئی ہے باوجودیکہ زمانہ گذر چکا کہ بزرجمہر بھی پیدا نہوا اور اب وہ سن تمیز کو پہونچا شعر امانت کی طرح رکھا زمین نے روز حشر تک + نہ اک مو کم ہوا اسکا نہ اک تار کفن بگڑا + یہ دیکھتے ہی الفتش کا چہرہ اتر گیا منہ پر ہوائیاں چھٹنے لگیں ہیبت کے مارے کانپا دل میں تصور کیا کہ بس اب جام حیات لبریز ہوگیا پیام موت آگیا خواجہ بخت جمال کا خون ناحق تھا جیسا کیا ویسا پیش آیا انجام کار فلک نے یہ دن دکھایا شعر دست دشمن ہیشہ و صائب بوقت عاجزی + خون زخم آسمان رو ہیں دضیا ورا ایضاً رنگ دیکھا خوب بخت چرخ کج رفتار کا حلق سے اترے گا پانی اب کسی نادار کا دیگر افسوس خبر تھی نہ تجھے آج کے دن کی + کھلجائیگی مخفی جو حقیقت ہے یہاں جبکی الفتش نیچے سر گردن جھکائے ہوئے بادشاہ کے روبرو کھڑا تھا خوش موت کے انتظار میں کچھ جواب نہ دیتا تھا بعد اُسکے خواجہ بزرجمہر نے بادشاہ کو لیجا کر وہ خزانہ جو اس باغ میں نکلا تھا اور جسکے واسطے خواجہ بخت جمال کو الفتش ستم کش نے قتل کیا تھا دکھا دیا بادشاہ نے کمال افسوس کیا اور خواجہ بخت جمال کی لاش پاش پاش قبر میں دفن کرادی اور گنبد بنوا دیا پھر بادشاہ نے جلاد کو بلایا اور حکم ناطق دیا کہ فوراً الفتش کا سر کاٹ لو درخت کے گرد خون جنجال کا بہادو خبردار دیر نہ لگاؤ فوراً بحکم بادشاہ قباد جلاد الفتش بے بنیاد کو ہاتھ پکڑ کر لیچلے اور کہتے تھے کیوں او پر غرور اتو نے اپنے کیے کی سزا پائی اس خزانہ ملنے پر ایسا کبر و غرور کیا کہ ایک بیگناہ کا ناحق خون کیا اسکا عوض آج ملا غرض کہ ان جلادوں نے ایکبارہ شعار الفتش ستم کش کا ایک ضرب تیغ آبدار سے سر جدا کیا اور بادشاہ جمجاہ کے سامنے لاکر رکھدیا بادشاہ نے سر اسکا سر دروازہ شہر پناہ پر لٹکوا دیا اور حکم دیا کہ الفتش کا مال متاع و دولت و حشمت خزینہ و دفینہ بارگاہ و گھربار لونڈی غلام املاک بالکل جو کچھ ہے سب بزرجمہر کو بعوض خون بہائے خواجہ بخت جمال کے دیا جاوے اور کوئی اس سے مطلق مزاحمت نہ کرے کہ یہ سب خون بہا اسکا ہے خواجہ بزرجمہر نے دست بستہ بادشاہ سے عرض کی کہ اے بادشاہ حضور میں ایک اور عرض ہے کہ الفتش کے یہاں ایک دختر ملکہ جمال نامے ہے اُسپر یہ غلام حبشی جو روبرو حضور حاضر ہے مدت سے عاشق و فریفتہ ہے اور اسی غلام حبشی نے میری جان اسی ملعون الفتش ستم کش کے ہاتھ سے بچائی ہے میں نے اس سے وعدہ کیا تھا کہ میں تجکو الفتش کی دختر دلادونگا بس بمصداق کلام نیک انجام والموفون بعہدہم اذا عاہدوا کے دختر الفتش ستم کش کو اس غلام کو مرحمت کیجیے کہ میں بھی سبکدوش ہوں الکریم اذا وعدہ وفا مشہور ہے کریمان روزگار کا یہی دستور ہے بادشاہ نے فوراً دختر الفتش کو غلام حبشی کے حوالے کیا وہ غلام بہت شاد ہوا بزرجمہر نے زر و جواہر بھی بہت سا اسکو دیا باقی سب مال و دولت پر اپنا قبضہ کر کے اپنے ملازموں کا پہرا چوکی کرا دیا اور آپ ہمراہ رکاب سعادت انتساب بادشاہ فلک بارگاہ دربار میں دوبارہ پھر خلعت پایا پھر بادشاہ کی دعا و ثنا میں مشغول ہوا اشعار

جبذا ساقی فرخندہ رخ و مہر وجمال
مرحبا مطرب فرودت رخ زہرہ جمال
ہو تری اک نظر فیض سے ناقص کو کمال
مہر سے گرمہ نو کا ہو رو شتے میں ہلال
شہ پناہا تو رہا دہ جیسے تا دور فلک
کسوف و نہ غروب نہ ہو طرد نہ دبال
آگے بخشش کے تری خرمن زر یک دانہ

آ گئی ہیبت سے تری کوہ طلا یک مثقال
آبداری مین تری تیغ کی ہے برق کی موج
خلق کو تیرے سوا ہونا ہے مردار حلال
طاقت دم زدن اس دور مین ہے کسکو رہی
لب پہ آجاے ہے سینے سے پئے استقبال
ہے ترے عہد مین فتنہ سے زمانہ خالی

ہوئی جون چادر مہتاب گلیم شب تار
کیا تماشا ہے کہ ہے آب سے آتش سیال
طائر روح عدو کے سبب صیاد اجل
دیکھکر چابک ای شہ فرخندہ خصال
ہو قوی دست اگر از حمایت سے تری
فیلسوفی ہے چکیون کی غلط کنا محال
روشن غنچہ تصویر زبان منھ مین لال

رخ پر نور جو تو پونچھے کے چھوٹے رومال
تری شمشیر کو ہے خون عدو روز مباح
سبزۂ تیغ مین جو ہے سے انگار کتا ہے جال
پہر ترا ذکر جو آتا ہے زبان پر تو نفس
شیر سے پنجہ کرے پنجۂ مژگان غزال
ہوئی ہے حیرت توصیف سے تیری شاہا

## دوسرے کلمے داستان حیرت بیان خواجہ بزرجمہر کا خواب بادشاہ کا بیان کرنا پھر اصلی تعبیر بتانے کو ہمراہ بادشاہ کے محل مین جانا اور ریگزار تازی کا پھر بادشاہ کا خواجہ بزرجمہر کو وزیر کرنا اور سب وزیرون کو انکے حوالہ کرنا ساقی نامہ

پلا ساقیا جام مے بھر کے مل
حلال کردہ ہو بہر شغل
زلال جنبہ ارغوان مے مجھے
فلک کا ہے اب ساقیا دور دور
سیہ جیوم کرتے ہین سحاب
برا ہے بہت بھر بھرکے مے جام تو

اگر غائب کا اقبال تکا ہے ہر پل
اٹھائے عداوت چھوا اب ہم دل
ستمے کا کچھ نقصان مے مجھے
سر سے عالم پہ چاہیے تجکو غور
لذہا کے ذات کی تو بھی شراب
اشتاب تو رندون سے کام ہے تو

چھکا اجو ساقی فرخندہ فال
اے زمی کی ہر وقت رہی جستجو
صفا پاؤ وقت ہے لالہ گون
تنش مین ہیکون نیچ رندان ہر
ہے زاہد ساغر مین بھول کباب
جگر بھرا ہو تری انتعاب

کہ دنیا ہے نیرنگ خواب خیال
ہر رنج حسین ہمدم و مسرت کی بو
ارموش سے جسکے ہے چشم خون
کرباسے کی ہے موج دریائی ار
ہے رندون سے کیسا ہے ساقی حجاب
پلا دے ارے ہوگیا کم خمار

غزل ہم فلک سے بھرو شراب شیشے مین
شراب چہرہ رسے انتخاب شیشے مین
خزان مین صبح چمن بکھرے مین ہاکن ہون
رہیگی زرد کی مٹی خراب شیشے مین
عمل ہے چاندنی میپیے تو موقع ہے
شراب شیشے مین ہے یا گلاب شیشے مین
سفید ہو ہوئے ترک قدح کشی کیجے

یقین ہو ذرون کو ہے آفتاب شیشے مین
ہمارے گھر مین ہے شب کو بھی روشنی دن کی
بہار رکھتی ہے گلگون شراب شیشے مین
وہ پیرہن مین ترے رنگ سرخ کو دیکھے
طلوع ماہ ہے اور آفتاب شیشے مین
تماشے رکھتے ہین ساقی اگر دیا چاہے
وفور شراب کے رکھتے خضاب شیشے مین

وہ میرزا منش آنکلے شاید اے ساقی
کرم سے ساقی کے ہے آفتاب شیشے مین
زلال نوش ہون نہین مست دور مین میرے
بھر انداز دیکھا ہے جسنے شراب شیشے مین
ہر ایک مست کی ہوحق ہے نالہ بلبل
سوال کا ہے ہمارے جواب شیشے مین
ہے جب نشہ مین ہو دیگی سے محل حرکت

شراب پی کے بھریگے کباب شیشے مین ❊ تمام ❊ خوشنویان حسنی دفتر ❊ گرد ارت م داستان گستر و چہرہ جلوہ طرازان جلوۂ دلفریب سخن و پردۂ بازان مجلس زیبای عروس داستان کہن زینت دہ انجمن مشتہ نہ احوال نادر تمثال اس بیان کو منصۂ شہود مین یون جلوہ گری کرکے ضیا بار فرماتے ہین اور نقش ہوا بجبی صفحۂ قرطاس پہ اس ذکر کا یون بناتے ہین کہ جب خواجہ بزرجمہر نے قتل دشمن یعنی القش زہے سے فراغت پائی اطمینان کمال ہوا خوشی کا حاصل دل ہوا بادشاہ سے عرض کی کہ ای بادشاہ جمجاہ بارگاہ فلک اشتباہ مین تشریف لے چلیے تو کیفیت خواب و تعبیر خواب عرض کرون بادشاہ بموجب ایماے بزرجمہر بارگاہ مین تشریف لائے تخت پر متمکن ہوئے بزرجمہر نے دست بستہ عرض کی ای بادشاہ ملک القاب گردون رکاب اپنے خواب کا احوال کہیے کہ آپ نے عالم رویا مین کیا دیکھا ہے فرمایا ہے بادشاہ نے متوجہ ہوکر کہا کہ ان ایام رشاد کرو دل تردد منزل غمگین و محزون کو شاد کرو اشعار

نکلتے اپنے دم سے ہیں لگوا ارام کو شہر سے نکلیں خواجہ بزرجمہر نے اس جگہ ٹھہر کر کہا کہ تمام بیگمات محل کی میرے سامنے سے گذریں اور طرف سے آنے والی چلی جائیں بادشاہ نے حکم دیا سب عورتیں ادھر سے ادھر جائیں لیکن کیوں نہو بادشاہ جہت کشور کا محلان چراغ اللہ عجب سامان ہر راجہ اندر کا اکھاڑہ بھی مات ہے پریوں کی انکے آگے کیا بات ہے پھر کنیزان زرین پوش کے صف تھی ایک ایک بی بی بادشاہ کی دریائے جواہر میں غوطہ مارے ہوئے لباس شاہانہ پہنے ہیں سب خوانچہ سونے پر تکلف میں غرق مخمل جھک مغرب سے تاروں شکل طاؤس طنازکے

**اشعار**

ہر ایک غیرتِ ماہِ منیر ایک ایک لعبت چین شوخ دیدہ وحسی
عرق در سیماب کر بھی آئے شرم جمال ست دلکو پامال کریں

بہ رونما موس کو ورید … ایسی ہیں ایسی کہ اکرام
بے پھر تی سکو وہ مثال کریں ہر قدم شور حشر برپا ہے

جمال سے آنکھ مردہ زندہ ہو سر سے پاؤں تک حسن حسین نمکین چاند سا بدن سر و قد سیمین تن جبین پرکمال ابرو غیرت ہلال چشم رو جادو دار سیاہ گیسو خال اختر تابان رخسار مہر درخشان عجب حسن و جمال جوبن میں باکمال وہ سب سامنے سے بزرجمہر کے چلنے لگیں ہر ایک پاؤں اٹھانے لگیں کسی کا حسن نودمیدہ کوئی شوخ دیدہ کوئی سبز رنگ کوئی گلرخسار کوئی شگفتہ رو بہار کوئی حسین تنگ دہان کوئی شکر لب شیرین زبان کسیکا بوٹا سا قد کوئی غیرت شمشاد انکے سامنے سرو آزاد **بیت** نہ جو بوٹا سا تر اسرو روان یاد آیا

**نظم**

عجب شش پنجش نکلی چمن میں جو شمشاد آیا
خدا سرسبز تو سودائے تری زلف پریشان کا
دل صد پارہ کو سودا ہے اک گیسوئے پیچان کا
تیرے پینگ ہیں لب کا نہ دم ہے بچہ دندان کا
خیال تن پرستی چھوڑ فکر حق پرستی کر
دل شتاب پر عالم ہوا یوسف کے زندان کا

بھلا کیا ہو نہایت دلکو خط رخسار جانان کا
اگر آنکھیں ہوں تو نظارہ ہوا پسے سنبلستان کا
کمان ابرو کی نہ شکیں ہیں اس تیغ شہیدان کا
خط شبرنگ حجت ہو گیا جو اسکی ظلمت پر
نشان رہتا نہیں ہر نام رہجاتا ہے انسان کا

کھینچے گا تجھے کا نہ ہیں سبز اس گلستان کا
تر محمندی پر دیا جاتے ہو نچہ مرجان کا
لب و دہان تیرے لعل و گوہر کو ہی کیا نسبت
دہان یار کو سمجھا ہیں چشمہ آب حیوان کا
جمال یار نے جو نقش اپنا آنکھیں بٹھلایا

عجب عجب طرحدار گلعذار کوئی مسی ہونٹوں پہ لگائے ہوئے کوئی لاکھا جمائے ہوئے پان کھائے ہوئے خون عاشقوں کا بہائے ہوئے **شعر** مسی مالیدہ لب پر رنگ پان ہے ہے تماشا ہے آتش دھوان ہے کسی مہر جبین نے ماتھے پر افشان چنی ہے گویا فرش سپہر پر چاندنی چٹکی ہے ذروں کی آنکھیں روشن ہو گئی ہیں **شعر** چنی افشان جو پیشانی پہ گویا چاندنی چٹکی ملی مسی وہ ہو شو خبر تو پھولا تختہ سوسن کا الغرض ہر ایک آئین عابد کش زاہد فریب جامہ زیب حسن و جمال اعلا ہے اندھیرے گھر کا اجالا ہے جب یہ مرقع صور آفرینش سامنے بزرجمہر کے گذرنے لگا صنعت خالق حقیقی پر حمد کرتا تھا حمد الٰہی بجا لاتا تھا کہ اے صانع روزگار اور اے نقش نگار ساز صفحہ بیشمار کیسے کیسے نقش نقوش بوقلموں اس نگار خانہ دنیا میں بہ شاخ قلم قدرت سے اپنے بنائے ہیں کیسے کیسے انسان پریزاد و حورزاد قرطاس دہر پر تیرے خامۂ رنگین سے نظر آتے ہیں **اشعار**

تو بسازی زخاک صورت پاک　　تو توانی بازکردن خاک
تو دہی وقت آری زدل سنگ　　آتش لعل ولعل آتش رنگ

الغرض بزرجمہر کے سامنے سے متعدد حسینان ماہ جبین و نازنینان مہر تمکین چلی جاتی تھیں کہ دیکھتے ہی ایک عورت سیاہ فام کا ہاتھ خواجہ بزرجمہر نے پکڑ لیا اور تعوت تمام اس عورت کو گرا دیا بادشاہ متحیر ہوا کہ یہ کیا ماجرا ہے بزرجمہر نے عرض کیا اے بادشاہ عادل و شہنشاہ دوران اس عورت کو برہنہ کیجیے تو آپکو حال معلوم ہوا یہ حبشی ملعون ہے یہ وہی سگ سیاہ ہے جسنے آپ کے ہاتھ سے لقمہ حلوۂ تر و تازہ کا چھین لیا اور آپکو صدمہ عظیم دیا یہ ایک حبشی ہے جو عورت کے بھیس میں نازنین بنا ہوا خواتین محترم میں رہتا ہے اور عورتوں کو خراب کرتا ہے بادشاہ نے فوراً اسکو برہنہ کرا کے دیکھا تو حقیقت میں قول بزرجمہر کا صادق ہوا کچھ فرق نہ پایا فوراً بادشاہ نے حکم دیا کہ محل میں سولی استادہ ہو اور تمام عورات اور اراکین کو جمع کیا اور اس حبشی کو سولی چڑھا دیا تاکہ سبکو عبرت ہو اور پھر کوئی ایسے فعل کا مرتکب نہو **شعر** عاشق ہوا جو ہیں قد بالائے یار پر منصور دیکھو تجھکو چڑھاتے ہیں دار پر پھر بزرجمہر کو خلعت فاخرہ سے مخلع کیا اور تحسین و

نیند آتی ہے کسے سنکے کہانی تیری
ناز و انداز و ادا میں ہے ترقی وہ چند
سے ارزانی میں بھی پائی گرانی تیری
جان کیطرح سے رکھتا ہے عزیز اے گرد

مثل گل جسنے کسی روز تو دلکو خوش کر
تھے طفلی تھی قیامت ہے جوانی تیری
گرم جوشی سے جلایا ہے کشت و خرمن
داغ دل لالہ نے سمجھا ہے نشانی تیری

خون رلاتی ہے ہمیں غنچہ دہانی تیری
کونسے غلہ کا دانہ ہے تو اے دانۂ خال
ہمسری ہو سکتی نہیں شوخی میں ثانی تیری
**بیت** درخشندۂ تیر دفتران

شیبا با سازندگان داستان ✦ جلوہ سازان نیرحسن و جمال با کمال و درخشندگان برج کل الکمال فلک خیال مضمون صبا شگون کو برج حمل روشن عمل طبیعت سے بر محل زیچہ خانہ خاطر شائقین میں یون مزین و منور فرماتے ہیں اور آفتاب عالمتاب سخن کو برج حمل طبیعت فلک طویت سے سپہر حسن و جمال بیان پر ساطع و لامع کرتے ہیں اور بدر کامل طبیعت احوال کو فلک تقریر پر بشعاع قلم نور رقم یون جلوہ گری دکھاتے ہیں کہ جب **خواجہ حکیم بزرجمہر** نے **القش** ستم کش کو واصل جہنم کیا اور گھر بار مال و دولت و خزانہ جاگیر و املاک بادشاہ نے ضبط کرکے **خواجہ بزرجمہر** کو دیا اُن دنون میں زوجۂ **القش** وزیر بے پیر کی حاملہ تھی اُسنے بادشاہ سے بفریاد و زاری عرض کی کہ میرا شوہر گنہگار خطا دار سرکار دولتمدار تھا یہ لونڈی تو مجرم بارگاہ سلطانی نہیں ہے بلکہ حقدار و مستحق آب و خورش و پرورش کی ہے کوئی گوشۂ خلوت مرحمت ہو کہ بنظر رحمت و مہربانی حضور کے زندگی بسر کرون کیونکہ سب مال و دولت و جاگیر و املاک بحکم شاہی ضبط کرکے **بزرجمہر** کو عطا کیا گیا بادشاہ چپ ہوئے اور بزرجمہر سے حال زوجۂ **القش** کا ظاہر کیا **بزرجمہر** نے کہا کہ ای بادشاہ **القش** جفاکش نے جب میرے باپ کو قتل کیا تھا تو ایک چیدۂ زر لا کر دیا تھا بہتر تو یہ ہے کہ اسے بھی حضور محل میں جگہ رہنے کی دیں کہ یہ بیگناہ ہے شوہر اسکا خطا دار تھا سو قتل کیا گیا دوسرے یہ کہ اس احسان کا یہ بدلہ ہے جو چیدۂ زر دیا تھا غرض کہ بادشاہ جمجاہ نے اسکو محل میں رہنے کا حکم دیا زوجۂ **القش** بخدمت بادشاہ بیگم مصاحب خاص بنکر رہنے لگی ایک دن بادشاہ فلک بارگاہ سریر سلطنت پر بکنت و حشمت پر زیب دہ تخت حکومت تھا یہ معلوم ہوتا تھا کہ خسرو انجم با فوج سیارگان تخت سلطنت پر جلوہ فرما ہے صحبت جشن ہے ناچ ہو رہا ہے ساقی خوش اوا و مغنی عشرت افزا روبرو حاضر ہیں تمام اراکین سلطنت و وزیران ابہت پایہ بہ پایہ اپنے مقام پر بیٹھے تھے طبلے پر تھاپ پڑ رہی تھی عشرت کی گھڑی تھی تانین اڑ رہی تھیں **شعر** مغنی چنگ و عشرت ساز کردہ ✦ نوا سے خرمی آغاز کردہ ✦ بادشاہ جمجاہ مخمور بادۂ حکومت و عدالت ہے جام ارغوانی سے خوشگوار پے در پے نوش کر رہا ہے داد عیش و خرمی ہجوم مجموم کردے رہا ہے اور **خواجہ بزرجمہر** کرسی وزارت پر بیٹھے ہوئے انتظام کار سلطنت میں مصروف ہیں **مصرع** وزیرے چنین شہریارے چنان ✦ اُس محفل عیش و طرب کا کیا مذکور فلک پیر نظارہ کنان خوش و خرم خورد و کلان نا گاہ محلدار دوڑا آئی اور خواجہ سراؤن سے خبر تولد فرزند ارجمند بادشاہ جمجاہ سنائی خواجہ سرا خوشی خوشی دوڑے ہوئے آئے مجرا گاہ سے مجرا بجالائے مژدہ فرحت بخش سناکے دعائیں دینے لگے **قطعہ**

| الہی بخت تو بیدار بادا | ترا دولت ہمیشہ یار بادا | گل اقبال تو دایم شگفتہ | بچشم دشمنانت خار بادا |
|---|---|---|---|

ای شہریار گردون تقار دار ای بادشاہ فلک قدر اسلامہ و **ال رام چنگلی** کے بطن سے شاہزادۂ عالیجاہ و آسمان پناہ مثل مہر درخشان و ماہ تابان برج حمل سے جلوہ افروز ہوا آج روز مسرت اندوز مثل روز نوروز عالم افروز ہوا عجب خوشی کا دن ہے دل ہر ایک کا مطمئن ہے خدا حضور کو مبارک کرے دامن امید ہم دعا گویان کا گوہر بیش بہائے مراد سے بھرے اُس وقت بادشاہ کے ہاتھ میں جام بادۂ گلگون لبالب تھا پیا چاہتا تھا یہ خبر فرحت افزا سنتے ہی مثل گل خندان ہوا غنچۂ دل کھل گیا باغ مراد میں بہار آئی نسیم فصل گل مژدۂ جانبخش لائی نرگس چشم مسرت و انبساط سے بزرجمہر کیطرف

دیکھا خواجہ بھی مارے خوشی کے مثل گل شگفتہ ہوکر یہ اشعار پر بہار پڑھنے لگا **نظم**

ای باغبان چمن مین یہ کہدے پکار کے

بلبلو چہچہاؤ کہ دن آئے بہار کے
کیا گلشن مراد مین تازہ کھلا ہے گل

شب ہجر کے کٹے چمن مین تو آئے ہزار کے
عجیب گل چمن مین ہوا پیدا

اللذت و عادل عندلیب کی
اترا فرح عادل نسیم عطر بیز ہو

بجپن کے ہاتھ سے پیالہ ٹوٹا رنگ کا
دیگر بلبل کو مانند ابر موسم بہار کا

اشعار جو خواجہ بزرجمہر نے پڑھے تو اہل صحبت حاضرین جلسہ
عہد شباب تجکو مبارک ہو یار کا

عشرت خرم و شادہو گئے دعائین دینے لگے بزرجمہر نے کہا ای بادشاہ اس گل حدیقہ حسن و جمال غنچہ چمن جاہ و جلال صاحبزادہ بلند اقبال جوان بخت خردسال کا **نوش روان یعنے نوشیروان عادل** نام رکھیے کہ یہ مژدہ فرحت افزا یعنے خبر تولد فرزند مطابق ہنگام نوشانوش بادہ سرخوش مین سنا ہے یہی نام مناسب اور اچھا ہے **اشعار**

مبارک ہو ای شاہ گردون جناب
حکومت کا ملکون مین ہے کامیاب

یہ فرزند مسعود والا خطاب
عدالت سے تیغ گردان کرے

غلامی کرے اسکی خاقان چین
ستارا ہوتا ہے بلند اقبال کا

ہے بخت کشور بھی زیر نگین
ہے علم بلند جاہ و اجلال کا

بادشاہ کی خوشی سے مارے مثل گل کے باچھین کھل گئین کلیان نخل تمنا کی شگفتہ ہوئین حکم دیا کہ دروازہ خزانے کا کھولدو قیدیان گنہگار کو رہا کرو سب اہل دربار سرخ پوش ہون خمخانہ نشاط کے بادہ نوش ہون بادشاہ شادی پیدائش نور چشم مین مسرور و شادان تھے کہ محلدار نے آکر خبر دی کہ حضور مین بادشاہ عادل کی عرض کرد کہ زوجہ ابالنقش کے یہان بھی آج ہی لڑکا پیدا ہوا ہے اس ہیئت و صورت پر کہ زرد زرد اور زرد موبال آنکھے ہوئے ہین اور آنکھین اسکی کرنجی ہین کوتاہ گردن تنگ پیشانی رخ سراسر حرامزدگی کی نشانی ہے بادشاہ نے خواجہ بزرجمہر کیطرف دیکھا خواجہ نے بحکمت خیال کرکے عرض کیا کہ ای بادشاہ کیوان پناہ خانزادان دونون کے طالع دیکھکر حال عرض کریگا بادشاہ نے اُسکو بھی حکم پرورش ہونے کا دیا دایہ اور قابلہ خدمت مین ان دونون زچاؤن کی حاضر ہوئین اور زچہ خانہ مین حسب معمول خدمت کرنے لگین بادشاہ نے فرمایا کہ منادی شہر مین ندا کرے اور حکم پہونچا دے کہ سب عالم اہل حرفہ و اہل پیشہ دکاندار اور اہل بازار آج سے چھٹی تک خوشی منائین اور جشن کرین سرکار سے کھانا پکا پکایا ملیگا اپنے اپنے گھرون مین ناچ دیکھین اور عیش عشرت کرین جس چیز کی احتیاج ہو سرکار سے بے تکلف لیلین اور داروغہ باورچی خانہ اور داروغہ مودی خانہ کو حکم دیا جاے کہ کھانے ہر رنگ کے عمدہ عمدہ لذیذ و خوش ذائقہ آبدار و خوشگوار خوانون مین چنوا کر سبکے گھر دونون وقت صبح و شام جایا کرین اور شراب کے جام اور صراحی و سبو و شیشہ و کنٹر بلکہ خم کے خم کشتی مین لگا کر بھیجے جائین جسکو جسقدر خواہش ہو اُسکو آتی دین تکلیف تکلف سے دست بردار ہون اور داروغہ ارباب نشاط کو حکم پہونچایا جاوے کہ طوائف اور مطرب ہر ایک کے گھر پر جائین طبلے اور مراتب ناچ کا سامان ہو کوئی متحیران ہو نہ پریشان ہو شہر مین جابجا ہر گلی کوچہ مین نوبت خانے رکھے جائین حسب الحکم بادشاہ جہان عالی مکان سب سامان اُسی وقت سے درست ہوگیا اور جشن ہر جگہ شروع ہوگیا نوبتین بجنے لگین رعایا کے گھرون مین ناچ ہونے لگے جس کوچہ مین جاکر دیکھیے ایک جشن تازہ ہے ہر کوچہ پرستان کا نمونہ ہے کہین طوائف ناچتی ہے کہین کسی بائی کی نوچی ہے کہین چہرہ جان سی خوش گلو کہین سندر سی خوبرو کہین مغل جان سی ترانہ سنج کہین گوہر جان سی بے رنج کہین کشمیری ناچتے ہین بھانڈ نقلین کرتے ہین کہین تماشا سا خوش مقال کہین قائم علی ناچنے والا کہین حسین بخش سا بھاؤ بتانے والا کہین کنہیا سا خوش چشم کہین کیا خوب سا لقال ہین اندر سبھا کا ناچ ہوتا ہے کہین میر حافظ کی سبھا ہے کہین مداری کے ناچ کا تماشا ہے کہین سپیرا ہوتا ہے کہین بکارا بجتا ہے کوئی طوائف نشۂ شراب مخمور بادۂ عشق سے چور یہ غزل گا رہی ہے **غزل**

جامنا تجھسے جو ای نازک فگن ہو جائیگا

چھوکری کو بھول کر تو وہ ہرن ہو جائیگا
نام تیرا جسکو ورد ای گلبدن ہو جائیگا

غنچۂ گل کیطرح خوشبو بدن ہو جائیگا

مگر عاشق علی نے بطبع رسا یہ جواب بجوش شباب دیا **اشعار** رنگے جو محفل عشرت مین محبوب کے تن ✤ شبابا رنگ لٹ
کلنی والون کا جوبن ✤ آپی بخشش دکھاتے ہین بانکپن تن تن ✤ بلند کیون نہ بھلا طرّے والون کا جوبن ✤ **اذان مع**
**چھاپ یعنی مقطع مصنف** ✤ وہ سحر نے خیال بنا کے دیے کہ نسیم نے عطر گلاب دیا اللہ ری خوشی
پیدائش **نوشیروان** کی تمام شہر مین دن عید رات شب برات ہر گلی گلی کوچہ بکوچہ طرح طرح رنگ رہس بسیرا
بھگت سبھا ہو رہے ڈھول ڈھمکے پایان دہنا ہور چنگ جلترنگ ستار طنبورے بج رہے ہین تانین ہر رنگ
کی اڑ رہی ہین نوبتین آٹھ پہر جھڑ رہی ہین **نظم** نکورین وہ نوبت کی اور اُنکے بعد ✤ گرجنا
دھوسون کا مانند رعد ✤ وہ شہنائیون کی سہانی دھنین ✤ جنھین مشتری اور زہرہ سنین ✤
وہ جھانجھون کے جھنانے ڈبا کا شور ✤ وہ نقارون کا اور ترہی کا زور ✤ تمام شہر نمونہ پرستان عیش و عشرت و نشاط کا
عجب سامان ہر زن و مرد و خرد و کلان سرخ پوش و دوشالہ بدوش عجب عالم بہار تمام شہر لالہ زار نظر آتا ہے ہر ایک
دعاے ترقی و دولت و اقبال و ازدیاد رتبہ جاہ و جلال کرتا ہے ادھر سے جو مسافر گذرتا ہے دیکھکر شکل
آئینہ دنگ و حیران رہجاتا ہے الغرض اسی طرح چھٹی کا دن آیا اس روز تمام ایوانات شاہی آراستہ ہوئے
شہر کے تمام بازار پیراستہ ہوئے ملازم سے رعایا تک بقدر مراتب سبکو جوڑے اور خلعت تقسیم کیے جاگیرین
بخشیں بہتیرین زمینین دین شہر کے ہر گلی کوچہ مین دو رویہ ٹٹیان گلاسون کی واسطے روشنی کے کھڑی
ہوئین محل مین زچہ کے حمام کا سامان ہوا دایہ اور قابلہ نہلانے کو مستعد ہوئین ہزارہا سقّے سرد گرم کا پدیا
تمام ہوئے آب گرم کی تیاری ہوئی بادشاہ خوشی و فرحی پھرتے ہین پھولے نہین سماتے ہین کبھی اندر آتے
ہین کبھی باہر جاتے ہین ہر ایک خواص پری چہرہ سے چہلین کرتے ہین ہر ایک کا زر و جواہر سے دامن بھرتے
ہین ادھر بزرجمہر نے کھچڑی لیجانے کا سامان کیا ہزارہا مرغ اور چونسے مرصع کے تانبے نقرئی و طلائی
لگا جمنی ہاتھیون پر زربفت کے بورون مین کھچڑی گھی کے مٹکے چاندی اور سونے کے ہزار در ہزار بھاری
بھاری ہنسلی کڑے طوق وغیرہ سونے کے آسمین ہیرا یاقوت لعل و زمرد پکھراج نیلم بیش قیمت
جڑا ہوا واسطے مولود کے کشتیون مین لگا ہوا اور علاوہ ہزارہا جوڑے ہلکے بھاری کارچوبی نبت گوکھرو
کے کشتیون مین ساتھ آگے آگے نشان کا ہاتھی پیچھے سانڈنیان ہاتھی گھوڑے جلوسی ہر رنگ کے سات
باجے ڈھمکے تاشے ڈھول مرفے بعد اُسکے جلوس لشکر شاہی سب سرخ پوش بعد جوش بعد اُسکے
انگریزی باجا جسکی رنگیلی تانین اور اُن بانسریون کی صدائین جنکے سننے سے پیر فلک مست ہوجاے
اُسکے بعد ارغن باجا عجب تال سم انکا جسکو سنکے وجد ہو بادبہاری کے گھوڑے جنکے جھل کی صدا سے
سواری کی شان معلوم ہو پھر بان بردار برچھی بردار جلوسی پیچھے سوار ہزار در ہزار پیادے عجیب بیشمار
روشن چوکی والے اپنی تانین سب اُڑا رہے ہین انعام قدم قدم پر پا رہے ہین چوبدار خاص بردار برچھے
چاندی سونے کے عصے لیے ہوئے نقیب آگے غول کے غول آوازین مبارک سلامت لگاتے ہے
روشنی کثرت سے نجاشانے ہزارہا خلقتے دیکھتے ہوئے ہزارے صدہا اور آتشبازی کے تختے چھٹتے ہین نئی
گیا ہے گویا زمین سے آسمان تک آگ لگی ہے نفیسین پالکیان بوچے محافے میانے ڈولیان **سکھپال**
بعد جاہ و جلال پیچھے پیچھے اُنمین تمام بزرجمہر کے محل کی ملازمان خاص و عام گر سکھپال مین مان **بزرجمہر**
کی جوڑا کارچوبی پہنے سرسے پاؤن تک زیور مرصع کا جواہر آبدار مین لدی ہوئی بعد جاہ و حشم سوار کہاریان

چلی رہی تھی ہنگامہ حشر برپا تھا صدا ہے دار و گیر بلند تھی اشعار

| | | |
|---|---|---|
| تو گفتی بیک دیگر آمیختند | بجا چاق گرز آمد و تیغ و تیر | دو لشکر بهم اندر آویختند |
| سواران جو کشتی روان اندر رو | بر و اندر آورد از کینہ جو | ز خون یلان دشت گشت آب گیر |
| چو باد خزان بار و از هیبت برگ | فراوان سر افتاد مانند گوی | همین گرز بارید بر خود و درگ |
| | | دل و سینہ با خاک و خون پر ز جوی |

عادل شیر دل اور شہپال ہندی بھی زخمی ہوئے جنگ مغلوبہ ہوئی آخر کار بعد مشقت بسیار کے داراب شاہ اور ملک اجرد کی یعنی شاروق اور بادشاہ عبدالعزیز نے شہپال ہندی اور عادل شیر دل اور جے پور ہندی کو گرفتار کر لیا اور صدہا بلکہ ہزارہا مردان فوج کو قتل کیا اور شہر کو لوٹ لیا ہنگام صبح شہپال ہندی اور جے پور ہندی اور عادل شیر دل وغیرہ کو جنین قید کیا تھا لیکر طرف اجرد کیہ کو جو کی زخمی مع فوج و لشکر روانہ ہوئے انکو تو راہ میں چھوڑے جاتا ہی اور دوسری داستان کا لکھا جاتا ہے

## داستان جانا خواجہ عمرو کا خواجہ بزرجمہر کے پاس اور رمعون رمہر کرا کے لانا اور ردمین وغیرہ سے لڑنا اور عیاران کا لشکر بہزاد اور فرامرز پر آخر کار ملکہ مہر نگار کو قلعہ تنگ روا اصل کی طرف روانہ کرنا

راویان نیک سیرت اس داستان شوکت بیان کو اسطرح تحریر کرتے ہیں کہ جب حمزہ صاحبقران بردہ قاف کیطرف روانہ ہونے لگے تھے اوسوقت امیر نے ملکہ مہر نگار سے وعدہ کیا تھا کہ میں اٹھارہ روز میں ضرور آؤں گا اور انشاءاللہ کہا تھا اسوجہ سے امیر کو بردہ قاف میں اتفاق رہنے کا زیادہ ہوا جب زمانہ ایک سال کا گذرا ملکہ مہر نگار ز فرقت حمزہ صاحب قران میں نہایت بیقرار ہوئیں اور خواجہ عمرو سے بگریہ و زاری کہنے لگیں کہ آپ اب خواجہ بزرجمہر کے پاس جائیے اور اونسے پوچھیے کہ امیر کب تک بردہ قاف سے یہاں تشریف لاوینگے خواجہ عمرو جب کہنے ملکہ مہر نگار کے لشکر سے چلے اور بعد قطع راہ شکل اپنی تبدیل کرکے خواجہ بزرجمہر کے مکان پر پہونچے جب خواجہ بزرجمہر کو معلوم ہوا کہ خواجہ عمرو آئے ہیں تو بہا خواجہ بزرجمہر نے عمرو کو ایک خالی مکان مین بلوایا جب خواجہ عمرو اوس مکان مین گئے بزرجمہر کو تسلیم کرکے بیٹھ گئے خواجہ بزرجمہر نے سبب آنیکا دریافت کیا عمرو نے عرض کیا کہ امیر با توقیر ملکہ مہر نگار سے اٹھارہ روز کا وعدہ کرکے بردہ قاف کیجانب گئے ہیں ایکسال کا زمانہ گذرا ابھی تک نہین آئے ہیں ملکہ مہر نگار نہایت بیقرار اور اشکبار ہیں مجکو ملکہ نے آپکی خدمت مین بھیجا ہے اور یہ مجھسے کہا ہے کہ تم میری طرف سے جاکر عرض کرنا کہ ذرا آپ علم رمل سے دریافت کیجیے کہ امیر با توقیر کا مزاج کیسا ہے اور کب تک یہاں آوینگے بس مین اسی واسطے حاضر ہوا ہون امید وار ہون آپ بعلم رمل وغیرہ امیر کے آنے سے اور انکی کیفیت سے اطلاع دیجیے خواجہ بزرجمہر نے بعلم رمل دریافت کیا اور خواجہ عمرو سے مخاطب ہوکر فرمایا کہ ای خواجہ آگاہ ہو مجکو بعلم رمل ثابت ہوتا ہے کہ امیر بعد اٹھارہ برس کے یہاں آوینگے کیونکہ بنگام رخصت امیر نے بوزن گفتہ انشاءاللہ کے کہا تھا کہ میں اٹھارہ روز میں ضرور آؤنگا اور یہ جو تم نے پوچھا کہ امیر کا حال کیسا ہے مجکو اشکال سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ امیر بصحت و عافیت ہیں اور با ایک دیو کو انھوں نے قتل بھی کیا اب گروہ انسان و دیوں کی امداد سے ہوئے ہونگے انشاءاللہ امیر بعد نیز جانب آوینگے یہ فرماکر خواجہ بزرجمہر خاموش ہوئے خواجہ عمرو یہ گفتگو عمرو کی سنکے نہایت پریشان خاطر اور متفکر ہوئے اور آثار حزن و ملال چہرۂ عمرو سے ہویدا ہوئے خواجہ بزرجمہر نے عمرو کو محزون دیکھکر فرمایا کہ ای خواجہ کچھ رنج و ملال نکرو انشاءاللہ سولہ سترہ برس کا زمانہ جلد

گذر جائیگا امیر بخیر و عافیت تھے اور ملکہ مہرنگار سے آکر ملینگے یہ ارشاد کرکے خواجہ بزرجمہر نے عمرو کی دعوت
وضیافت کی اور دو تین روز تک بہ آرام تمام عمرو کو اپنے گھر مہمان رکھا بعد تین روز کے بہنگام رخصت بزرجمہر نے
عمرو سے فرمایا کہ ای خواجہ آگاہ ہو کہ نوشیروان نے زوبین اور فرامرز اور زنجنک کو حکم دیا کہ ملکہ مہرنگار کو جا کر لے آؤ
اور جو کوئی سردار امیر کا ہوے اوس سے مقابلہ اور مجادلہ کرو عجب نہیں ہے کہ ہرمز اور فرامرز وغیرہ آج ہی مع لشکر کے روانہ
ہوں پس اے خواجہ عمرو تم جا کر سامان جنگ کرو اور جو کچھ میں نے امیر کے بارے میں کہا ہے ملکہ مہرنگار سے جا کر کہنا
اور میری طرف سے بہت تسلی اور تشفی دینا خواجہ عمرو نے عرض کیا کہ زبانی جو کچھ میں مہرنگار سے کہونگا اوسے یقین نہ
آئیگا لہذا میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ آپ کی جانب سے اسوقت تھوڑے سے رقعہ اس مضمون کے لکھتا ہوں کہ میں
چھ مہینے میں آئینگے اور وہاں امیر بعافیت و عافیت ہیں رقعوں پر آپ اپنی مہر کر دیجئے میں بعد چھ مہینے کے ایک
رقعہ ملکہ مہرنگار کو دیا کرونگا اسی طرح اوسکی تشفی و تسلی کیا کرونگا اور اسی تدبیر سے ملکہ کی خاطر جمعی ہوتی رہیگی
کیونکہ ملکہ آپ کے رقعہ اور مہر کو دیکھکر یقین کریگی کہ امیر اب چھ مہینے کے تشریف لاوینگے خواجہ بزرجمہر نے
ہر خواجہ کی پسند کی عمرو نے فوراً تھوڑے سے رقعے ایک ہی مضمون کے لکھے اور ہر ایک میں یہی مضمون
تھا کہ امیر بخیر بعد چھ مہینے کے آئینگے جب خواجہ عمرو سب رقعہ لکھ چکے خواجہ بزرجمہر نے کل رقعوں پر اپنی مہر
کردی عمرو رقعہ لیکر اور خواجہ بزرجمہر سے رخصت ہو کر جانب کعبہ روانہ ہوا اوسی روز ہرمز اور فرامرز
اور زنجنک و زوبین مع فوج کثیر جانب کعبہ روانہ ہوئے تھے خواجہ عمرو بھی شکل اپنی تبدیل کر کے لشکر کے ہمراہ
ہوئے جب ہرمز اور فرامرز وغیرہ قریب کعبہ کے ایک صحرا میں پہونچے خواجہ عمرو لشکر سے جدا ہو کر آگے پہونچے
اور دل میں خیال کرنے لگے کہ کچھ نہ کچھ ہرمز و فرامرز سے لینا چاہئے اور اس صحرا میں ہرمز وغیرہ کو پریشان
کرنا چاہئے یہ خیال کر کے اور صورت تبدیل کر کے ایک درخت کے نیچے بیٹھ گئے اور نے زنبیل سے نکالکر بجانے
لگے جب ہرمز و فرامرز اوس جگہ آئے اور آواز اونھوں نے نے کی سنی بیتاب ہو گئے اور ہمراہیوں سے کہنے
لگے کہ دیکھو تو یہاں کون شخص ہے نے بجاتا ہے کیا خوب گاتا ہے دل بے چین ہوا جاتا ہے مردمان لشکر نے عرض کیا خداوند
ایک شخص زیر درخت بیٹھا ہوا ہے اپنی نے بجا رہا ہے ہرمز اور فرامرز نے کہا اوس شخص کو ہمارے پاس لے آؤ مردمان
لشکر گئے اور اوس شخص سے کہنے لگے کہ چلئے تمہیں پسران نوشیروان نے بلایا ہے وہ شخص یعنی عمرو مردمان لشکر
کے ہمراہ چلا اور سامنے ہرمز اور فرامرز کے آکر بعد سلام کے کہنے لگا کہ آپ نے مجھکو کیوں بلایا ہے ہرمز و فرامرز نے کہا ہم
تمہاری نے سننے کے مشتاق ہیں اسوقت ہمارے روبرو نے بجاؤ اور کوئی غزل گاؤ خواجہ عمرو نے بیٹھکر نے بجائی اور یہ غزل با لحان داؤدی گائی

بیوفا باتیں بنا جاتا ہے کیا کیا جھوٹھ سچ
دیکھ لینا پھر وہ ٹک آئیگا میرا جھوٹھ سچ
ہاتھ کے سوتے اوٹھا تو کچھ باتیں بھی کرتی میں وہ
کر تو لیتے اوس سے کچھ دل کی تمنا جھوٹھ سچ
کوئی کیا سمجھے حسینان جہان کی گفتگو
کچھ ابھی تک دور رہا ہے سا سمایا جھوٹھ سچ
عمر بھر باتیں بھی ہر شب بت عیار کی
سنتے لکھ جاتے ہیں خاطر سے اوٹھا جھوٹھ سچ

وصل کی امید پر جیتا ہوں کہا جو سچ
کچھ تو ہو تسکین دل ظالم دم آرام وصل
رہ گیا ہے میری اوسکے یونہیں پیدا جھوٹھ
جھگڑے دیر و حرم میں برہمن و شیخ کی
سچ سراپا جھوٹھ ہوتا ہے سراپا جھوٹھ سچ
کوئی کیا جانے جو ہیں آپکے باہم ہیں
ہر زبان شمع کو کتنا آیا جھوٹھ سچ
براتمن جز اعتراض حق فرمایئے

عمر بھر یونہیں روز کہتا ہوں مرجاؤنگا میں
ایکدن تو آئیگی منھ کو کسکو اچھا جھوٹھ سچ
ہمنشیں سنتے نہ تھے وہ بات رو دکھڑوں
عمر بھر تھے بجا بیکار کیا جھوٹھ سچ
دشت غربت میں سوا آوارگی اپنا ہی کون
لکھے جو کہتے ہیں جو کچھ اہل دنیا جھوٹھ سچ
استغفار مرگ میں بالیں پر آکر گاہ گاہ
کی ملا تسلیم تمکو کیسے آیا جھوٹھ سچ

جسوقت یہ غزل خواجہ عمرو نے بالحان داؤدی گائی انسان کا تو کیا ذکر ہے صحرا کے چرند و پرند صدا سنکے محو ہو گئے ہرمز
و فرامرز نے سنے نواز کی ازحد تعریف کی اور ایک خلعت پرزر اور زر نقد کثیر انعام میں دیا اور کہا ای سنے نواز کیا اچھی
غزل تمنے جسوقت سے کی گائی دل ہمارا تم سے بہت خوش ہوا اب یہ بتاؤ کہ تم جھوٹھ بولتے ہو یا سچ سنے نواز نے کہا کہ خداوند
نعمت جھوٹھ بولنے سے کیا فائدہ جو سچ بولنے میں ہے بلکہ جھوٹھ بولنے میں ہر طرح کا ضرر ہے ہرمز و فرامرز نے
پوچھا اب یہ بتاؤ کہ اس صحرا میں کوئی چشمہ یا تالاب بھی ہے ہمکو پانی کی جستجو ہے سنا ہے کہ آگے ایک تالاب ہے پانی اوسکا
نہایت صاف و شیریں ہے سنے نواز کہا خداوند نعمت میں خوب جانتا ہوں کہ اس صحرا میں تالاب ہے اور پانی اوسکا
نہایت سرد اور شیریں ہے اکثر اوس تالاب پر جاتا ہوں بارہا میں نے اوس تالاب کا پانی پیا ہے ہرمز و فرامرز نے کہا
ہمارے لشکر میں پانی ہو چکا ہے ہر ایک شخص اسوقت لشکر میں پیاسا ہے اگر تم ہمکو اوس تالاب تک پہونچا دو اور پھر کوئی
راہ کعبہ کی جانے کی ایسی بتا دو کہ ہم جلد پہونچ جائیں تمکو اور انعام دینگے سنے نواز نے کہا آپ چلیے ایسی بتا دونگا
کہ آپ بھی یاد کیجیے گا ہرمز و فرامرز نے گفتگو سنے نواز سنکے حکم دیا کہ ہمارا لشکر یہاں سے روانہ ہو جبکہ حکم لشکر اوس
جگہ سے روانہ ہوا سنے نواز تالاب اور راہ راست بتانے کو ہمراہ ہوا اثنای راہ میں سنے نواز ہرمز و فرامرز سے
کہنے لگا کہ خداوند نعمت جب میں آپکو تالاب اور نزدیک کی راہ بتا دونگا تو آپ مجھکو کسقدر زر و جواہر دیجیے گا ہرمز
نے کہا اے سنے نواز ہم پسر نوشیروان ہیں ہمارے پاس زر و جواہر کی کچھ کمی نہیں ہے جسقدر تم مانگو گے ہم اوسقدر تمکو
دینگے سنے نواز نے ہنسکے کہا اگر آپ مجھکو میری خواہش کے موافق زر و جواہر دیجیے گا تو آئیے اب اسطرف چلیے
میں تالاب پر آپ کو پہونچا دوں یہ کہکے سنے نواز نے داہنے ہاتھ کی راہ لی ہرمز و فرامرز وغیرہ بھی اوسیطرف
چلے بعد دو پہر کے سنے نواز ہرمز اور فرامرز کو ایک صحرای ہولناک و وحشت خیز میں لے گیا اور خود غائب
ہو گیا ہرمز اور فرامرز وغیرہ اوس دشت پر ہول کو دیکھکر نہایت پریشان ہوے اور شدت تشنگی سے ازحد مضطر ہوے
اکثر لشکر یوں نے فرط عطش سے نالہ و فریاد کرنے لگے بعضے سوار اپنے تشنگی سے اشکبار ہوے جب ہرمز و فرامرز
نے اپنے لشکر کی یہ کیفیت دیکھی بختک سے پوچھا سنے نواز کہاں ہے اوس سے پوچھو وہ تالاب اب یہاں سے کتنی دور ہے
بختک نے ہر چند سنے نواز کی جستجو کی لیکن کہیں سنے نواز کو نہ پایا اوسوقت بختک نے ہرمز اور فرامرز سے عرض کیا
ای شاہزادگان والا قدر اوس سنے نواز کا تو لشکر میں نشان نہیں ہے مجھکو معلوم ہوتا ہے کہ وہ سنے نواز نہ تھا مرشد خواجہ عمرو تھے
وہی اس صحرای جانستان میں واسطے ہلاک کرنے ہم سبھوں کو لائے اور خود چلے گئے یہی غنیمت ہے اگر اس صحرا میں کسی
پڑ جاتی تو اوسکی نزدیک کوئی امر اہم نہ تھا یہ کہکے بختک نے عرض کیا اب اسطرف نہ جایئے پیچھے پلٹیے یہ معلوم ہوتا ہے
کہ ادھر تالاب نہیں ہے ہرمز و فرامرز برہم ہو کے چلے اور قریب شام تالاب پر پہونچے بختک نے دور سے دیکھا کہ ایک شخص تالاب
پر بیٹھا ہے بختک نے خیال کیا کہ یہ بھی خواجہ ہی ہونگے یہ خیال کرکے بختک نے ہرمز سے کہا یہ جو شخص تالاب پر بیٹھا ہوا نظر آتا ہے
یقین ہے کہ خواجہ عمرو ہیں انکو گرفتار کر لیجیے اگر مناسب ہو تو قتل کیجیے ہرمز نے کہا ای بختک سنے نواز جسکو تم خواجہ عمرو کہتے
تھے اوسکی صورت اور تھی اور اس شخص کی شکل اور ہے یہ بیچارہ کوئی دہقانی ہے یا کوئی مسافر ہے اسکو گرفتار کرنا اور
قتل کرنا اچھا نہیں ہے بختک نے عرض کیا خداوند نعمت میں حضور سے سچ کہتا ہوں یہ خواجہ عمرو ہیں آپ انکو دہقانی اور
مسافر نہ سمجھیں اور صورت شکل کا خیال نہ کریں خواجہ عمرو دم بھر میں ہزار شکلیں انواع اقسام کی تبدیل کر سکتے ہیں آپ
میرے عرض کرنے کے موافق اس شخص کو گرفتار کر لیجیے اگر خواجہ عمرو نہونگے تو اس شخص کو چھوڑ دیجیے گا ہرمز نے موافق سنے
بختک کے سواروں کو حکم کیا کہ جب تالاب پر پہونچنا پہلے اس شخص کو جو تالاب پر بیٹھا ہوا ہے گرفتار کر لینا بعدہ پانی سواروں نے عرض کیا

خداوند ہم حکم حضور کا ضرور بجا لائینگے جسوقت تالاب تک پہونچینگے تو اس شخص کو گھیر کے پکڑ لینگے اور حضور کے حوالہ کر دینگے غرض
جب سواران لشکر ہزار خرابی و مشکل تالاب پر پہونچے اوسوقت بقصد گرفتاری اوس شخص کے بڑھے وہ شخص جوش
سوار ہو کر کہنے لگا کہ مجکو کیوں گرفتار کرتے ہو سواروں نے کہا ہمکو یہی حکم ہے کہ تمکو گرفتار کریں اوسوقت اوس شخص
نے خنجر کمر سے نکالا اور جست کر کے تھوڑے سواروں کو قتل کیا اور یہ نعرہ کر کے نکل گیا نعرہ عمرو

عمرو ہوں میں عیار صاحبقران | ہوئے مکر سے کا ... جہان | تراشندہ ریش کفار ہوں | ... زمانے ... عدو ... ہوں
... رفتار گہ ہوں قدم | سبا ٹھوکریں کھاتے ہیں قدم | اڑا دوں صبا کی بھی ... | ... ہو کے ... گرد ... جوش

ہر چند سواران لشکر نے واسطے گرفتاری خواجہ عمرو کے گھوڑے دوڑائے لیکن خواجہ عمرو سواروں کے ہاتھ نہ آئے
آخر سواران لشکر عاجز و مجبور ہو کر پھر آئے اور بہرمز و فرامرز سے عرض کرنے لگے خبردار خواجہ عمرو تو ہاتھ
سے جو ... ہر چند گھوڑے دوڑائے لیکن وہ ہمارے ہاتھ نہ آئے بختک بہرمز و فرامرز سے کہنے
لگا کیوں میں جو کہتا تھا وہی ہوا خواجہ ہی تھے سواروں کو قتل کر کے اور نعرہ کر کے لشکر سے نکل گئے بہرمز و فرامرز
اور زوبین وغیرہ خواجہ عمرو کی عیاری سے نہایت متحیر ہوئے بعد تھوڑی دیر کے ہر ایک شخص نے تالاب سے
پانی لیکر پیا اور بعد پانی پینے کے پھر سب آمادہ چلنے پر ہوئے بہرمز اور فرامرز مقتولوں کو تالاب پر چھوڑ کے آگے
بڑھے لشکر بھی چلا بختک نے بھی اپنے خچر کو بڑھایا بہرمز و فرامرز کو لشکر لیکر جاتے ہیں دیکھئے کعبہ میں کب پہونچیں
انکا احوال لکھا جائیگا لیکن اب حال خواجہ عمرو کا لکھا جاتا ہے کہ خواجہ عمرو سواروں کو قتل کر کے بعد نجات روانہ
ہوئے اور بعد راہ طے کرنے کے قریب قلعے کے پہونچے سرداروں کو خبر ہوئی کہ خواجہ عمرو آتے ہیں اکثر سرداران
حمزہ صاحبقران نے خواجہ کے استقبال کا ارادہ کیا تھا کہ خواجہ عمرو لشکر میں پہونچے اور ہر ایک سردار سے ملکے
ملکہ مہرنگار کے پاس گئے اور ایک رقعہ جو خواجہ بزرجمہر کا نکال کے مہرنگار کو دیا اور کہا کہ ملکہ اس رقعہ میں
خواجہ بزرجمہر نے یہ مضمون لکھا ہے کہ اے پریشان خاطر شو حمزہ صاحبقران بعد چھ مہینے کے بصحت و عافیت پردہ قاف سے
آئینگے ملکہ مہرنگار نے رقعہ خواجہ بزرجمہر کو پڑھکر عمرو سے کہا کہ چھ مہینے تک مفارقت امیر میں بھلا میں کیونکر زندہ
رہونگی یقین ہے کہ ہلاک ہو جاؤنگی خواجہ عمرو نے کہا جسطرح ہو سکے چھ مہینے مفارقت امیر میں بسر کرو اور اے ملکہ آگاہ
ہو تمہارے باپ کے حکم سے زوبین اور بختک اور بہرمز اور فرامرز سات لاکھ فوج لیکر مجھسے لڑنے کو آتے ہیں
اور تمہارے لینے کو آتے ہیں اسوقت میں امیر کے پاس کسی تدبیر سے جا نہیں سکتا ورنہ جسطرح ہوتا امیر کو
یہاں لے آتا ملکہ مہرنگار یہ تقریر خواجہ عمرو کی سنکے چپ ہو رہیں خواجہ عمرو ملکہ مہرنگار سے گفتگو کر کے لشکر
میں آئے اور پہلوان عادی وغیرہ سرداران کو جمع کر کے اون سے کہنے لگے کہ زوبین اور بختک اور بہرمز اور
فرامرز سات لاکھ کا لشکر لیکر ہمسے لڑنے کو آتے ہیں نوشیروان نے نامردگان کو اسی واسطے مع سپاہ کثیر بھیجا
ہے کہ ملکہ مہرنگار کو لے جائیں اور اگر عمرو ملکہ مہرنگار کو بہرمز و فرامرز کے حوالے نکرے اوس سے لڑیں اور
قتل کریں اور امیر یا تو مجکو یا مہرنگار کو بابت حفاظت میرے حوالے کر گئے ہیں اور اپنے آنے تک اپنی جگہ
مجکو کر گئے ہیں پس تم سب اب کیا کہتے ہو میری اطاعت کرو گے یا نہیں اور بختک اور زوبین اور بہرمز و فرامرز
سے لڑو گے یا نہیں سب سرداروں نے تو کہا کہ آپ تخت پر بیٹھئے اور جو کچھ ہمسے فرمایئے ہم بسر و چشم بجا لائیں اگر
بہرمز اور فرامرز آئینگے اور آمادہ جنگ ہونگے تو ہم اوس سے لڑینگے جبتک زندہ ہیں کیا مجال زوبین وغیرہ کی جو ملکہ
کو لیجائیں لیکن پہلوان عادی نے کہا اے خواجہ عمرو تم جانتے ہو کہ ہم مدام بھوکے رہتے ہیں اگر تم ہمارا پیٹ بھرنے کا اقرار

کرو تو البتہ ہمسے مقابلہ اور مدافعہ کفار سے کیا جائیگا ورنہ کثرت گرسنگی سے ہمسے تو اوٹھا نہین جائیگا خواجہ عمرو نے کہا کہ ای پہلوان عادی ہمنے آج سے چالیس من برنج فی یوم مقرر کیے یقین ہو کر تمھارا پیٹ اتنے عادل مین بھر جائیگا اور اگر نہ بھریگا تو علاوہ برنج کے نواکہات تمہین دونگا پہلوان عادی یہ تقریر خواجہ عمرو کی سنکے خوش ہوا اور کہنے لگا ای خواجہ اگر اسی قدر رور طعام مجکو دوگے تو مین بھی ایسا زہ ونگا کہ زدمین اور فرامرز وغیرہ کی تو کیا حقیقت ہے رستم سے بھی مقابلہ کرونگا اور حتی الامکان قلعے مین کسیکو نہ آنے دونگا جب خواجہ عمرو نے تقریر پہلوان عادی کی سنی فوراً حکم کیا کہ در قلعہ بند کیا جائے اور خندق پانی سے لبریز کردی جائے اور قلعہ پر ہزارہا توپین چارطرف لگادی جائین گولی اور بارود کی تھیلیان قریب توپون کے بکثرت رکھدی جائین تاکہ وقت جنگ گولہ اندازونکو آسانی ہو جسوقت عمرو نے یہ حکم کیا فوراً در قلعہ بند ہوا اور خندق کو پر آب کیا اور قلعہ پر بکثرت توپین بڑی بڑی لگادی گئین توپون مین توسے وبدیے گئے گولہ اندازون نے جلد توپون کو بھر لیا بخوبی قلعہ کو آلات حرب وضرب سے آراستہ کیا فرامرز نے سامان جنگ بخوبی کیا بعد سامان جنگ کرنے کے خواجہ عمرو سے سبنے عرض کیا کہ آپ تخت پر رونق افزا ہون جسوقت ہرمز اور فرامرز آپ سے لڑینگے دیکھیئگا کہ ہم کیسے گولہ مارتے ہین اور کیسی آگ برساتے ہین کہ نانی بھی یاد کرین خواجہ عمرو گفتگو سے سرداران شہود شعار سبکے خوش ہوے اور حکم کیا کہ قریب در قلعہ بارگاہ و خیام برپا ہون تخت بچھایا جائے سامان عیش و عشرت مہیا ہون تم تخت پر جلوہ فرما ہونگے جسوقت عیاران لشکر اسلام نے خواجہ عمرو کی یہ تقریر سنی فوراً عیارون اور سردارون نے موافق ارشاد خواجہ کل سامان کا کیا جب بخوبی بزم عشرت آراستہ ہو چکی خواجہ عمرو لباس شاہان زیب تن کرکے بارگاہ مین آئے جملہ سردار و عیار برائے تعظیم خواجہ اوٹھ کھڑے ہوے خواجہ عمرو نے تخت پر قدم رکھا عیارون نے صداے الحمد للہ بلند کی خواجہ عمرو تخت پر بیٹھے سردارون اور عیارون نے علے قدر مراتب خواجہ عمرو کو نذرین دین خواجہ عمرو نے سب کی نذرین قبول کین اور جملہ زر و جواہر نذر قبول کیا اب خواجہ عمرو کو لقب شاہ عیاران ہوا غرض بعد تخت پر بیٹھنے کے ارباب نشاط روبرو ے خواجہ عمرو حاضر ہوے اور مبارکبادی تخت نشینی کی دینے لگے صداے تہنیت چارجانب سے بلند ہوئی نازنینان مہ جبین گانے اور ناچنے لگین اسوقت اوس بزم کی کیفیت یہ تھی نظم صداے نغمہ خوش رودون کی آواز

دف وچنگ و سرود و مطرب ساز
ہراک سو عیش کا سامان مہیا
ہجوم گلرخان عشرت کے جلسے

تصور انجمن ہو سکا رقص
کہ نکلے جس سے سب ارمان دلکا
ہراک معشوق دامان رشک پری تھی

عجب راحت فزا اوس جا کا تھا رنگ
دہن زہرے عشرت فزا سے
امنگون مین جوانی کی بھری تھی

جب نازنینان زہرہ خصال رشک ماہ و مہر شمال مبارکباد دیچکین اوسوقت ایک مطربہ خوبرو خوش گلو نے یہ غزل رو بروے شاہ عیاران گائی غزل

جسنے مستی مین کیا کہ ہم لب سکون یا
خشک ہو جاے ترا دست سبو توٹ کر
ہیچ کیا پاکسے حسرت ملائی خاک مین
شاخ تر سے کب ملا ہے خشک تنکا ٹوٹ کر
دیکھنا اعجاز ساقی املا مدد نے آج
بنگیا دریا حباب آب دریا ٹوٹ کر

دلنشین کیفیت مستی مین لو یہ ٹوٹ کر
کاش مینا دل ہمارا جام مینا ٹوٹ کر
سلسلہ منہ لگنے کا لگا ہے دم کے ساتھ
غیر ممکن ہے کہ جڑتا ما ہو تارا لوٹ کر
یہ خلش ہر دم دل مجروح کی باعث بنیر
صوفیون سے ناصح پابند تقوی ٹوٹکر
کیا اداکی شرح صحرای زنیق دشت نجد

خوب برسا سکیکدہ مین ابر مینا ٹوٹ کر
وصل کی سب باتون جب چھوٹا ہو پیچ ہر دو
دیکھے اب کھانے ترا اسہارا ٹوٹ کر
تفرقہ تقدیر کا رکھتا نہین سامان وصل
رہگیا ہوگا کوئی پیکان کسی جا ٹوٹ کر
منتی ہستی کا جگرو حشر تک مٹتا نہین
رہگئی تلوون مین نوک خار صحرا ٹوٹ کر

گر ہی ہونے پہ عدو ہی دل کھا بیٹھا بہت
گر پڑے آگے مرے کچھ بال عنقا ٹوٹ کر
پھر ہوگئی بس ہی تسلیم اک دن آہ کی

معرکہ میں تیر کھاتا ہے نیزہ ٹوٹ کر
راہ دکھلاتا ہی کسکی وقت آخر انتظار
آنکھ سے بہ جائیگا دلکا پھپھولا ٹوٹ کر

جب کمر کی میں صفت لکھنے لگا پھر قلم
آنکھوں میں ٹھہرا ہوا ہی دم ہمارا ٹوٹ کر
جسوقت یہ غزل اوس نازنین نے بہ

ناز و ادا گائی تمام ہوا با تجمل خوش ہوئے خواجہ عمرو بھی مسرور ہوئے اور کچھ نازنین کو انعام دیکر رخصت کیا پھر خواجہ نے
اکثر عیاروں وغیرہ کو خلعت دیے بعد دینے خلعت کے خواجہ عمرو نے حکم کیا کہ کوئی نازنین سامنے ہمارے غزل
عاشقانہ گاے بموجب حکم خواجہ پھر ایک نازنین مع اپنی سازندوں کے حاضر ہوئی اور بعد ناچنے کے لگی خواجہ
عمرو اور جملہ سردار و عیار نغمہ و ترانہ نازنین سننے لگے یکایک ابو سعید لنگری اور ابو شہاب خرقہ پوش عیاران
لشکر اسلام بہ تعجیل تمام روبرو خواجہ عمرو حاضر ہوئے اور اسطرح عرض کرنے لگے اشعار ہمیشہ تا نفس گرم نیک جہان
است + بیک لباس درون با اجابت یاری + حسود جاہ تو باد از رحمت یزدان + چنان بعید کہ تا قوسیان زناری
ای شہنشاہ عیاران جہان اسوقت ہمرو و فرامرز اور زروبین اور زنجنک + جمعیت سپاہ کثیر اپنے ہیں اور اس قلعہ
سے دور ایک میدان وسیع میں فرو کش ہیں باقی خیریت ہے ابھی عیاران لشکر اسلام خواجہ عمرو سے عرض کر
رہے تھے کہ زروبین اور زنجنک وغیرہ خواجہ عمرو کے پاس آئے اور خواجہ عمرو کو تخت پر بیٹھا ہوا دیکھکر حیران
ہوئے اور کہنے لگے اے خواجہ عمرو آگاہ ہو کہ شہنشاہ نوشیرواں نے واسطے ملکہ مہر نگار کے لانے کے لئے بھیجا
بھیجا ہے پس بہتر اور مناسب یہی ہے کہ ملکہ مہر نگار کو ہمارے حوالے کردو کہ ہم ملکہ کو شہنشاہ کے پاس لیجائیں اور اگر
ملکہ مہر نگار کو ہمارے حوالے نہ کرو گے تو ہم تمکو اور سرداران لشکر امیر کو قتل کرینگے اور اس قلعہ کو جسے تمنے
خوب آراستہ کیا ہے ایک آن واحد میں لے لینگے اور کسی فرد بشر کو قلعے میں زندہ نہ رکھینگے سب کو تیغ کرینگے
اور ملکہ کو مع و لیجائینگے خواجہ عمرو تقریر زروبین وغیرہ سنکے برہم ہوئے اور بقہر و غضب کہنے لگے کہ او زروبین اگر تو
اپنے حق میں بہتری چاہتا ہے تو چلا جا ورنہ میں تجکو قتل کرونگا اور تیرے لشکر کو ہلاک کرونگا تیری کیا یہ مجال کہ تو ملکہ
مہر نگار کو یہاں سے لیجاے ہر چند حمزہ صاحبقران یہاں نہیں ہیں بر کوہ قاف میں تشریف رکھتے ہیں لیکن
میں تو موجود ہوں تجھسے مقابلہ کرونگا اور جب تک زندہ ہوں ملکہ مہر نگار کو تیرے اور فرامرز وغیرہ کے حوالہ
نکرونگا زروبین وغیرہ گفتگوی خواجہ عمرو سنکے برہم ہوی اور اپنے لشکر میں آگئے اور اسیوقت ہمرو فرامرز نے
بقہر و غضب حکم دیا کہ طبل پرخاش بجایا جائے کیونکہ ہم کل ہنگام سحر قلعے پر حملہ کرینگے اور سب کو قتل کرینگے غرض بموجب حکم
ہمرو فرامرز طبل پرخاش بجایا گیا صداے طبل پرخاش بلند ہوئی عیاران لشکر اسلام صداے طبل پرخاش سنکے خدمت
عمرو میں آئے اور بعد ادب یوں عرض کرنے لگے اشعار تا کجے سود بہ فراز آرد و گاہے بہ نشیب + بہر احداث
حوادث فلک دائرہ ساز + پیکر خصم ترا خاک بود مسرہ نشیب + دشمن جاہ ترا دارکند رو بفراز + ای استاد والا
نژاد و اے شاہ عیاران آپکو معلوم ہو کہ ہمرو فرامرز بانی فساد نے طبل پرخاش بجوایا ہی ارادہ انکا
یہ ہے کہ صبحکو قلعے پر حملہ کریں اور آتش کینہ کو کانوں سننے سے ظاہر کریں باقی خیر و عافیت ہے خواجہ عمرو نے طبل پرخاش بجنے
کی خبر سنکے جلسہ عیش و عشرت کو برخاست کیا اور خیام و بارگاہ وغیرہ کو اٹھواکر مع جملہ عیاروں اور سرداروں عالیشان
کے قلعہ میں آگئے اور در قلعہ کو بند کرکے سامان جنگ کرنے لگے شب بھر دونوں لشکروں میں لڑائی کا سامان
یعنی تلواریں اور تیر و تبر سے درست ہوی جب وہ وقت آیا کہ علم لشکر شب ہوا عالم سے نابود + اثر از رنگ شب
نہ ماند صورت دود + چو بر نہاد کلاہ تاج مہر سپہر + ہوئی رونق فزا باحشمت دزد + صبحکو ہمرو اور فرامرز اور زروبین

دیکھنے کیلیے در قلعہ کو بند کرا دیا اور عنقریب صبح خواجہ عمرو نے زردین اور ہرمزاد و فرامرز کو در قلعہ پر مصلوب کیا آخر
نکالا جب صبح ہوئی اور آفتاب نکلا وہاں لشکر دو رندہ سنگار وغیرہ بیدار اور ہوشیار ہوئے اسوقت عیار اور جستجو
زردین اور فرامرزاد و ہرمز کو خیمے اور بارگاہ ہو میں نہ دیکھکر متحیر ہوکے دوڑتے دوڑتے بختک کے پاس آئے اور
بختک سے کہنے لگے کوئی عیار زردین اور ہرمز و فرامرز کو لے گیا ہے خیمے میں زردین اور بارگاہ ہوں
میں ہرمز و فرامرز نہیں ہیں بختک یہ خبر وحشت اثر سنکے نہایت گھبرایا اور خیال کرنے لگا کہ خواجہ عمرو تو
ہرمز و فرامرزاد و زردین کو بیہوش کرکے لیگئے ہیں یہ خیال کرکے بختک اپنے خیمے پر سوار ہوا اور طرف قلعے
کے چلا لشکر میں ہرمز وغیرہ کے گم ہونے سے تہلکہ پڑگیا سوار و پیدل باہم کہنے لگے کہ اب شب کو ہوشیار سونا
رہیگے ایسا نہو کہ ہمکو کوئی بیہوش کرکے لیجائے یا کے قتل کر ڈالے تو بڑا غضب ہو مفت جان جائے لڑنے کی آرزو دل
ولمیں رہجائے سوار و پیدل تو لشکر میں باہم اسی طرح گفتگو کر رہے ہیں لیکن اب حال بختک کا لکھا جاتا ہے کہ بختک
مع چند خدمتگار منتظر و بیقرار خیمے کو دوڑتا ہوا سامنے قلعے کے پہونچا دیکھا کہ زردین اور ہرمزاد و فرامرز
در قلعہ پر بندھے ہوئے لٹکے ہیں خواجہ عمرو بالائے قلعہ تشریف رکھتے ہیں عیار سردار وغیرہ بھی روبرو خواجہ
حاضر و موجود ہیں خواجہ سرداروں سے کچھ باتیں کر رہے ہیں بختک زردین وغیرہ کو لٹکے ہوئے دیکھکر خواجہ عمرو کی
تعریف میں ... کہنے لگا اے خواجہ آپ نے زردین اور ہرمز و فرامرز کو کیوں گرفتار کیا ہے مجھے فرمائیے تو میں
تو آپ کا غلام اور تابعدار ہوں خواجہ ... نے کہا اے بختک آگاہ ہو کہ اس قلعے میں غلہ وغیرہ ہو چکا ہے مردمان
مردمان لشکر پریشان و مضطر ہیں اگر تو جنس بیٹنے کا غلہ و دیگر اشیا سب مطلوبہ بھیجا دیگا تو سب کو رہا کردونگا ورنہ انکو گرفتار ہی
یا زیر قلعہ میں داخل کر دونگا بختک نے کہا میں ابھی جنس بیٹنے کا غلہ وغیرہ واسطے مردمان فوج کے حاضر کرتا ہوں آپ انکو ذلیل
میں داخل نہ کیجیے گا بختک یہ کہکے اپنے خیمے کیطرف آیا اور لشکر میں سے جو جنس کا غلہ وغیرہ چھکڑوں پر بار کرا کے
ہمراہ اپنے در قلعہ تک بھیجا اور منت کرنے لگا کہ یہ غلہ اور دیگر اشیا حاضر ہیں انہیں منگوا لیجیے اور زردین اور ہرمز
اور فرامرز کو چھوڑ دیجیے ایسا نہ کیجیے گا کہ غلہ بھی لیجیے اور ناسپروان کو رہا نہ کیجیے خواجہ عمرو نے ہنسکے کہا اے
بختک تم مطمئن رہو میں غلہ وغیرہ لیکر انکو چھوڑ دونگا خواجہ نے یہ کہکر عیاروں سے حکم کیا کہ غلہ و دیگر اشیا
چھکڑوں سے اتروا کے لے آؤ عیاران لشکر اسلام کچھ مزدور ہمراہ لیکر آئے اور کل غلہ لے گئے جب غلہ قلعہ میں
پہونچ چکا اسوقت خواجہ عمرو نے ہرمز و فرامرزاد و زردین کو رہا کیا بختک سب کو لیکر لشکر میں آیا اور عیاروں سے
کہا انکو ہوشیار کرو عیاروں نے زردین وغیرہ کو ہوشیار کیا جسوقت زردین وغیرہ بخوبی ہوشیار ہو گئے
بختک سے پوچھنے لگے کہ آج لشکر میں کیا ملک ہے عیار ہمارے پاس کیوں کھڑے ہیں بختک نے کہا لات
منات نے بڑی خیر کی تم سب زندہ بچ گئے ورنہ دمین تمہارے جسموں سے نکل گئی ہوتیں اجسام تمہارے بے گور و کفن
کہیں پڑے ہوتے زردین نے کہا اے بختک تم اسوقت کیسی بیہودہ باتیں کرتے ہو کیا شراب زیادہ پی ہے جو حواس
تمہارے بجا نہیں ہیں جو ایسی مہمل تقریر کرتے ہو بختک نے کہا میرے تو ہوش و حواس بجا ہیں لیکن تم ابھی
بیہوش ہو رہے تھے میں نے عیاروں سے کہکر تمکو ہوشیار کیا ہے خواجہ عمرو تمکو اور ہرمزاد و فرامرز شاہزادوں کو ... دغا
سے بیہوش کرکے لے گئے تھے اور در قلعہ پر انہوں نے لٹکایا تھا جب مجھکو خبر ہوئی اور میں نے خواجہ عمرو کو غلہ وغیرہ دیا
تب خواجہ نے تمکو رہا کیا اگر میں تمہاری رہائی کی تدبیر نکرتا تو خواجہ عمرو سر تمہارا کاٹ لیتے یا قید کرتے لشکر میں
آنا نصیب نہوتا اب کہو تم غافل اور بیہوش تھے یا میرے حواس بجا نہیں ہیں زردین یہ تقریر سنکے نہایت غضبناک

ہوا اور ہرمزاد اور فرامرز سے کہنے لگا کہ اب طبل برش بجنے کا حکم دیجیے پھر کل قلعے پر حملہ کرونگا ہرمزاد و فرامرز
نے طبل برش بجوایا خواجہ عمرو کو طبل برش بجنے کی خبر ہوئی پہلوان عادی وغیرہ نے کہا ای خواجہ آپ اندیشہ نہ کیجیے
دیکھا چاہیے کہ قلعے میں آگیا ہی بخوبی زوبین وغیرہ سے ہم لڑینگے غرض وہ دن گذر کے شب بھر تیاری لڑائی کی
ہوئی ہنگام سحر زوبین و ہرمزد وغیرہ و فوج کثیر لیکر قلعے پر حملہ آور ہوے ہرچند دلیرانہ قلعے پر حملہ کیا لیکن وہ قلعہ ہاتھ
نہ آیا مردان فوج صدہا ہلاک ہوے آخر زوبین وغیرہ قلعہ کیطرف سے پھرے اور لشکرگاہ پر آئے اسی طرح کئی مہینے
تک زوبین اور ہرمزد و فرامرز وغیرہ قلعہ پر حملہ کیا کیے لیکن قلعے میں داخل نہو سکے آخر ایک روز زوبین نے
ہرمزد و فرامرز سے کہکر پھر طبل برش بجوایا اور لشکر کو لیکر اسیطرح قلعے پر حملہ کیا کہ خندق سے گذر کے در قلعہ پر پہونچ
اور قصد دروازہ قلعہ کے توڑنے کا اوسوقت حکم خواجہ عمرو سے گولہ اندازوں نے گولے مارنا موقوف کیے اور
اکثر مردان قلعہ نے تیر مارنے شروع کیے بعضوں نے گرم گرم تیل کڑھا کا زوبین پر ڈالا عیاروں نے گوپھنوں
میں پتھر رکھکر لگانے شروع کیے زوبین تیروں اور پتھروں وغیرہ سے بچنے لگا خواجہ عمرو نے اوسوقت جلدی
سے زہرہ مصری کو بہ شکل ملکہ مہر نگار رنگ و روغن سے بنایا اور نقاب چہرے پر ڈال کے اور کچھ باتیں سمجھا
کے بالای در قلعہ بھیجا زہرہ مصری نے در قلعہ پر آکے اور زوبین سے مخاطب ہوکے کہا ای زوبین خبردار خبر
دار قلعہ کو گرز سے نہ توڑنا اور قلعے میں نہ آنا ورنہ میں اپنے تئیں ہلاک کر ڈالونگی دیکھ یہ ہیرے کی انگوٹھی میرے ہاتھ
میں ہے ابھی ہیرے کو پیسکر کھا لونگی اگر تجھکو یہی منظور ہے کہ مجکو میرے پدر کے پاس لیجای تو یہاں سے دس کوس
کے فاصلے پر ٹھیرو میں خواجہ عمرو کے ہمراہ آتی ہوں زوبین نے یہ تقریر ملکہ مہر نگار نقلی کی سنکے خیال کیا کہ در قلعہ
کو توڑ کے قلعے میں جانا اب بیکار ہے کیونکہ جس واسطے میں قلعے میں جاتا تھا وہ مطلب نکل آیا یعنی ملکہ مہر نگار پھر
ہمراہ نوشیرواں کے پاس چلنے کو راضی ہوئی یہ سمجھ کر زوبین نے کہا ای ملکہ آپ ہمراہ خواجہ کے تشریف لائیے
میں جاتا ہوں یہ کہکے زوبین مرکب کو خندق سے بچاکر اسطرف آیا زہرہ مصری قلعے میں چلی گئی جب زوبین
لشکر میں آیا مردان لشکر سے کہنے لگا کہ اب تم سب میرے ہمراہ چلو یہاں نہ ٹھیرو اکثر مردان لشکر زوبین کے ہمراہ
ہوے زوبین ایک طرف چلا بختک یہ حال دیکھکے متعجب ہوا اور بآواز بلند کہنے لگا کہ ای زوبین کہاں چلے
ہو کیا غضب کرتے ہو قلعہ پر پہونچکے در قلعہ کو کیوں نہ توڑا خیر اب بھی نہ جاو در قلعہ کو توڑ کر ملکہ مہر نگار کو
قلعے سے لیکر مداین کیطرف چلو اہل قلعہ کو قتل کرو خواجہ عمرو کو بھی گرفتار کرلو ہرچند بختک نے زوبین کو بلایا
پکارا کیا لیکن زوبین بختک کے پاس نہ آیا اور تقریر بختک کی مطلق نہ سنی بعد چلے جانے زوبین ہرمزاد و فرامرز
اور فرامرز بھی میدان جنگ سے پھرے اور لشکرگاہ میں آکے اپنی بارگاہ میں داخل ہوے بعد جانے ہرمزد و فرامرز کے
خواجہ عمرو نے جمیع سرداروں کو بلایا اور کہا یہ قلعہ مختصر ہے اور غلہ بھی کم رہگیا اب کیا تدبیر کرنا چاہیے پہلوان عادی
نے کہا اگر آپ قلعہ تنگ یا در حل میں چلیں بہ نسبت اس قلعے کے وسیع و محکم ہے اور غلہ بھی اوس قلعہ میں زیادہ ہی
بہ راحت و آرام بسر ہوگی خواجہ عمرو نے گفتگو پہلوان عادی کی سنکے کہا اب میں ایک عیاری کرتا ہوں ہرمزاد و فرامرز
کو مع لشکر یہاں سے لیے جاتا ہوں تم بہمراہی مقبل ملکہ مہر نگار کو بعد پردہ داری لیکر طرف قلعہ تنگ روانہ ہو
پہلوان عادی وغیرہ نے کہا بہتر اوسوقت خواجہ عمرو نے ایک کنیز سن رسیدہ کہ نام اوسکا نفیسہ تھا اور حسن
سے بھی اوسے بصورت ملکہ مہر نگار بنایا اور زیور رانگے اور پیتل کا پہنایا اور لباس بھی پرانا پہناکر پھر ایک
محافہ میں سوار کیا کہار و پیچ محافہ اوٹھایا خواجہ عمرو اور دس عیاروں کے ہمراہ قلعے سے باہر آئے اور راہ قطع کرکے ایک درخت کی

گے نیچے خیمے نصب ہو کر دربارگاہ ہرمز و فرامرز برپا ہوئی ناگاہ اصلی آئے ہرمز و فرامرز کو خبر ہوئی کہ خواجہ عمرو دربارگاہ
آئے ہیں ہرمز و فرامرز نے کہا خواجہ عمرو کو لاؤ بموجب خواجہ عمرو بارگاہ میں گئے ہرمز اور فرامرز نے پوچھا کہ
خواجہ تم کیوں آئے ہو خواجہ عمرو نے بعد دعا دینے کے اشکبار ہو کر کہا کہ اب مجھ کچھ بن نہیں پڑتا کیا کروں کیونکہ
اس حال میں یہ سنا ہے کہ امیر نے خدانخواستہ پردہ قاف میں انتقال کیا یہ جب خبر سنا مجھکو نہایت صدمہ ہوا اور
سو بہت سے ملکہ مہرنگار کو محافہ میں سوار کر کے لایا ہوں چاہتا ہوں کہ اب ملکہ مہرنگار کو تمہارے حوالہ کروں کیونکہ
اب ملکہ کو قلعے میں رکھنا اور رکھنا بیکار ہے اور رات دن تو جو میں لایا ہوں یہ خطا میری شہنشاہ سے معاف کرا دیجیے
ہرمز و فرامرز نے خوش ہو کر کہا اے خواجہ ہم اقرار کرتے ہیں کہ ضرور تمہاری تقصیر عفو کرا دینگے بعد اس
کے فرامرز نے پوچھا ہمشیرہ صاحبہ کس جگہ تشریف رکھتی ہیں خواجہ نے کہا یہاں سے قریب ہیں انھوں نے
مجھ سے کہا ہے کہ بھائی یہ وقت ملاقات کا نہیں ہے میں ڈرتی ہوں کہ اگر سرداران لشکر امیر میرے حال سے واقف
ہو جائینگے تو لڑائی ہوگی اور میرا جانا خدمت والدین نہ ہوگا اس سے بہتر اور مناسب یہ ہے کہ یہاں سے آگے
جا کر ٹھیری ہوں فی الفور تم بھی آ جاؤ اور میرے آنے کا حال کسی سے بیان نہ کرنا فرامرز نے کہا اے خواجہ عمرو
ہمشیرہ صاحبہ سے کہہ دینا کہ آپ یہاں سے چلیے بعد آپ کے میں بھی یہاں سے کوچ کر کے آتا ہوں خواجہ عمرو یہ
سنکے بارگاہ سے باہر آئے گیا [illegible] سے کہا محافہ اٹھاؤ [illegible] نے محافہ اٹھایا اور عمرو محافہ کے ہمراہ
ہوئے خواجہ بھی عقب محافہ چلے بعد کئی فرسخ راہ طے کرنے کے بموجب کہنے عمرو کے [illegible] نے ایک
محافہ کو [illegible] عیاری قطب فلک خنجرگذاری شاہ عیاران عیار عمرو نامدار بھی ٹھہرے خواجہ [illegible]
جانے کے قریب پہنچے ہیں اور بعد جانے خواجہ عمرو کے ہرمز و فرامرز وغیرہ نے بھی وہاں سے کوچ کیا اور
لشکر کو لیکر [illegible] روانہ ہوئے مقبل اور عادی وغیرہ نے جب دیکھا کہ ہرمز و فرامرز لشکر لیکر چلے
سردار تو سامان چلنے کا کر ہی چکے تھے فوراً ملکہ مہرنگار خاتون ذی وقار کو بصد پردہ داری سکھپال میں
سوار کر کے اور [illegible] لشکر کو ہمراہ لیکر جانب قلعہ تنگ واصل روانہ ہوئے آخر راہ میں [illegible] اور اب
حال ہرمز و فرامرز اور خواجہ عمرو وغیرہ کا سنیے کہ جب ہرمز و فرامرز و بختک مع لشکر قریب تالاب کے پہنچے ایک
جگہ مقیم ہوئے اور واسطے ملکہ مہرنگار اپنی ہمشیرہ اور خواجہ عمرو کے چند تحایف شاہانہ کشتیوں میں لگا کر خواجہ قابل اور
خواجہ مقبول [illegible] کے ہمراہ کر کے روانہ کیے خواجہ [illegible] نے تالاب
پر پہنچکے خواجہ عمرو کو تسلیم کی اور عرض کیا کہ یہ تحایف شاہزادوں نے اپنی ہمشیرہ کو اور آپ کو بھیجے ہیں اور تھوڑی دیر میں
وہ بھی تشریف لاتے ہیں خواجہ عمرو نے جلد تحایف لیکر اپنے پاس رکھے اور خواجہ [illegible] سے کہا کہ تم جا کر ملکہ کی طرف
سے دعا کہنا اور میری جانب سے تسلیم کہنا اور ان سے کہہ دینا کہ جلد آئیے میں آپ کا منتظر ہوں خواجہ [illegible] رخصت ہوئے عمرو نے
تحایف مع کشتیاں [illegible] قبول کیے اور [illegible] بھی عیار لشکر اسلام کے
[illegible] اپنے ہمراہ لیکر ملکہ مہرنگار نقلی کو محافے میں چھوڑ کر تالاب سے چلے اور طرف قلعہ تنگ واصل کے روانہ ہوئے
اور راہ سے لشکر کے سرداران امیر کے پاس پہنچے اور پہلوان عادی وغیرہ کو اپنی عیاری کی تمام کیفیت بیان کی جب
خوش ہو کر عمرو کو جانب قلعہ تنگ واصل چلے جاتے ہیں لیکن اب حال [illegible] ناظرین ملاحظہ فرمائیں کہ سب خواجہ
[illegible] عمرو پہنچا یا ہرمز و فرامرز ہنگام شب [illegible] لشکر سے ہمراہی بختک جانب تالاب روانہ ہوئے بختک
درمیان راہ خیال کرنے لگا اسے کسی طرح عقل قبول نہیں کرتی کہ امیر نے انتقال کیا اور اب خواجہ عمرو مہرنگار

تو ہرمز و فرامرز کے حوالے کر دینگے بظاہر معلوم ہوتا ہی یہ بھی ایک عیاری ہی بختک یہ خیال کرتا ہوا جب تالاب پر پہونچا
دیکھا محافہ تو رکھا ہی لیکن خواجہ عمرو نہیں ہیں بختک سمجھ گیا کہ جو مین نے خیال کیا تھا وہی ظہور مین آیا چاہتا ہی بختک
تو بچکے چپکا رہا لیکن ہرمز و فرامرز باشتیاق تمام آگے بڑھکے پاس محافہ کے بیٹھ گئے اور اسطرح پوچھنے لگے اے
ہمشیرہ صاحبہ آپ کا مزاج تو اچھا ہی بہت دنوں کے بعد آج آپ سے ملاقات ہوئی ہمکو نہایت اشتیاق آپ کی ملاقات
کا تھا شکر ہی کہ لات و منات کی عنایات سے آج آپ سے ملاقات ہوئی اور آپ اپنے والد کے پاس چلنے کو راضی
ہوئیں کیسے جو ہمنے چاہا یہ آپ کو منظور اور قبول خواجہ عمرو اون کے ہمراہ روانہ کیے تھے آپکو پہونچے اور پسند ہی
یا نہیں ہر چند ہرمز و فرامرز نے پوچھا لیکن محافے سے ملکہ مہرنگار نقلی نے کچھ جواب نہ دیا ہرمز نے فرامرز سے کہا
شاید ہمشیرہ صاحبہ ہمسے ناراض ہیں جو ہماری بات کا جواب نہیں دیتی ہیں یا صدمہ حمزہ صاحبقران سے اسوقت
بیہوش ہو گئیں ہیں فرامرز نے کہا ذرا بہ آواز کہو کہ ہم ہرمز ہیں آپ ہم سے کلام کیجیے ہرمز نے موافق کہنے فرامرز
کے کہا کہ اے ہمشیرہ صاحبہ آپ کو معلوم ہو کہ مین ہرمز آپ کا بھائی اور فرامرز دوسرا بھائی بھی آپ کے
پاس بیٹھے ہیں آپ بلا تکلف ہمسے گفتگو کیجیے سوا بختک کے کوئی یہان غیر نہیں ہی آپ ہمسے خفا [illegible]
کوئی خطا بھی آپ کی نہیں ہی اور اگر اچانک کوئی تقصیر کی ہو تو معاف کیجیے لات و منات کا واسطہ بات کیجیے
حمزہ صاحبقران کی رحلت کرنے کا قصد نہ کیجیے اب ہمارے ساتھ چلیے والد آپ کی شادی کسی بادشاہ جلیل القدر
کے ساتھ موافق اپنے ملت اور دین کے کر دینگے خوب ہوا کہ حمزہ صاحبقران نے انتقال کیا وہ مسلمان تھے
ہمارے مذہب کے خلاف اونکا دین تھا جب ہرمز نے آواز بلند ملکہ مہرنگار نقلی سے گفتگو کی اسوقت
مہرنگار نقلی نے بہ غیظ و غضب جواب دیا کہ تو کون ہی کیون مجھکو گالیان دیتا ہی تو شیروان کو میرا باپ بتاتا ہی
تباتا ہے میرے باپ بھائی تو سب مر گئے خاک مین مل گئے تم کہان میرے بھائی پیدا ہوئے خدا تمہین تباہ
کرے کہ تم لات منات پرست ہو اور حمزہ صاحبقران کو کہتے ہو کہ انہون نے انتقال کیا مجکو ملکہ مہرنگار سمجھتے
ہو میری شادی کی فکر مین ہو ادنی کو اعلی بناتے ہو ذرہ کو آفتاب سمجھتے ہو مین تو اندھی بہری کیا تم بھی ہو
اگر کچھ آنکھون سے دکھائی دیتا ہو تو دیکھو مجھے پہچانو مین ایک کنیز ملکہ مہرنگار کی ہون نام میرا تفتہ ہی خدا
سلامت رکھے ملکہ مہرنگار کو انکی یہ لیاقت نہین ہی کہ ایسے محافے مین سوار ہون اور خدا نہ کرے شکل میری
صورت سے انکی شکل ہو ماشا الله چشم بد دور وہ نوجوان اور حسین ہیں مین بڑھیا اندھی بہری چرخ ستمگاری
مجھے اور انسے کیا مناسبت تم ناحق مجکو ملکہ مہرنگار بناتے ہو ہرمز و فرامرز یہ سنکے پردہ محافہ کا اوٹھایا دیکھا
تو فی الواقع ایک اندھی عورت بدصورت ملکہ مہرنگار محافے مین بیٹھی ہی ہرمز اور فرامرز نے پوچھا تجھکو کس نے
ملکہ مہرنگار کی شکل بنایا ہے اوس نے کہا خواجہ عمرو نے میری صورت نہین معلوم کیونکر بنائی ہی مجھے کہا تھا کہ تو
محافے مین بیٹھکر چل مین یہان محافے مین سوار ہو کے چلی آئی خواجہ عمرو مجھے یہان چھوڑ کے نہین معلوم کہان چلے
گئے یقین ہی کہ قلعہ تنگ رواحل کیطرف ملکہ مہرنگار کو لیکر چلے گئے ہونگے کیونکہ باہم یہی مشورہ ہوتا تھا کہ جب ہرمز
و فرامرز یہان سے چلے جائین تو ملکہ مہرنگار کو یہان سے لیکر قلعہ تنگ رواحل کیطرف چلیں اور اس قلعہ کو خالی کر دیں
وہ سب تو قلعہ تنگ رواحل کیطرف چلے گئے ہونگے افسوس ہزار افسوس مجکو یہان چھوڑ گئے اب میری کیونکر بسر ہوگی الغرض
ہر کاسی محافہ مین رہی بے نقد امر جاونگی ہرمز و فرامرز نہایت متحیر ہوئے اور خواجہ عمرو کی عیاری پر برہم ہوئے بیک چند عیار بھی
تالاب پر آئے ہرمز نے کہا ذرا خبر تو لاؤ کہ خواجہ عمرو قلعہ مین ہین یا نہین عیار گئے اور بعد تھوڑی دیر کے

دوڑتے ہوئے آئے اور عرض کرنے لگے خداوند نعمت قلعے میں تو کوئی بھی نہیں ہے جسقدر اشخاص سے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا
کہ خواجہ عمرو ملکہ کو لیکر مع سرداران وغیرہ کے قلعہ تنگ رواحل کیطرف روانہ ہوئے ہیں بختک سنکے ہنسنے لگا اور کہنے لگا واہ خواجہ
عمرو کیا عیاری کی ہے میں تو پہلے ہی سمجھ گیا تھا کہ خواجہ ملکہ مہرنگار کو بھی نہ دینگے ہرمز اور فرامرز عیاروں اور بختک کی تقریر
سنکے برہم ہوئے اور کہنے لگے کہ اگر خواجہ قلعہ تنگ رواحل کیطرف روانہ ہوئے ہیں تو کیا ہم وہاں نہیں جا سکتے یہ کہکے
کنیز کو تو حکم کیا کہ اسکو لشکر میں داخل کرو کنیز تو لشکر میں داخل کی گئی لیکن ہرمز اور فرامرز
مع بختک سیر ... کی کرنے لگے اور دل کو سیر سبزہ و تالاب سے فرحت دینے لگے بعد سیر کرنے کے
ہرمز اور فرامرز لشکر میں آئے اور عیاروں کو بلاکر کہا تردین اسطرف گیا ہے یقین ہے کہ وہیں مقیم ہوگا اسکو
یہاں بلا لاؤ عیار بموجب حکم روانہ ہوئے اور بعد قطع کرنے راہ کے جہاں تردین مقیم تھا اور ملکہ مہرنگار کے
آنے کا انتظار کر رہا تھا وہاں عیار پہونچے اور تردین سے کہنے لگے چلیے آپکو شاہزادوں نے بلایا ہے تردین
کہنے لگے کہ میں ملکہ مہرنگار کے آنیکا منتظر ہوں وہ یہاں آتی ہوگی انھوں نے مجھسے وعدہ یہاں آنے کا کیا ہے
میں وہاں نہ جاؤنگا اور یہیں سے ملکہ کو اپنے ہمراہ لیکر خدمت شہنشاہ نوشیروان میں جاؤنگا عیاروں نے عرض
کیا آپ بیکار ملکہ مہرنگار کا انتظار کرتے ہیں خواجہ عمرو عیاری کرکے ملکہ مہرنگار کو لیکر قلعہ تنگ رواحل کیطرف روانہ
ہوگئے ہیں ہم خود جاکر قلعے میں دیکھ آئے ہیں تردین یہ تقریر عیاروں کی سنکے غضبناک ہوا اور فوراً مع اپنے ہمراہیوں
کے وہاں سے چلا اور بعد طے کرنے راہ کے ہرمز و فرامرز کے پاس آیا ہرمز و فرامرز نے مفصل حال خواجہ
عمرو کی عیاری کا تردین سے بیان کیا غرض چند روز تک تردین اور ہرمز و فرامرز اسی جگہ مقیم رہے اس
زمانہ میں خواجہ عمرو مع سرداروں کے ملکہ مہرنگار کو لیکر داخل قلعہ تنگ رواحل ہوئے اور قلعہ کو آلات
حرب و ضرب سے بخوبی آراستہ کیا خواجہ عمرو تو وہاں قلعے کو آراستہ کرکے باطمینان تمام بیٹھے ہیں لیکن اب
حال تردین اور ہرمز وغیرہ کا لکھا جاتا ہے کہ چند روز تک تردین وغیرہ اسی جگہ مقیم رہے آخر باہم مشورہ کرکے وہاں سے طرف
قلعہ تنگ رواحل کے بارادہ جنگ روانہ ہوئے انکا حال تو انشاءاللہ لکھا جائیگا لیکن اب حال امیر حمزہ صاحبقران کا تحریر ہوتا ہے

## داستان حیرت نشان داخل ہونا عفریت کا گلستان ارم میں اور مقابلہ کرنا امیر باتوقیر کا دیووں سے

راویان ذی وقار اس داستان دلستان کو اسطرح بیان کرتے ہیں کہ عفریت جو خبر قتل دلوار جنگ سنکے بہ تہور
غضب لشکر سات لاکھ دیوں کا لیکر چلا تھا اب گلستان ارم کی سرحد پر پہونچا اور حکم کیا کہ اسی جگہ بارگاہ میں
اور خیام برپا ہوں چنانچہ موافق حکم عفریت جلد دیو اسی جگہ ٹھہر گئے اور بارگاہ میں ... خیام کو ... برپا ہوگئی عفریت داخل
بارگاہ ہوا اور وہاں ... ملعون بھی بارگاہ میں ... اور جملہ دیو بھی خیام فلک فرسا میں مقیم ہوئے دیو تند ...
دیو برق و دیو کیوان و دیو اکوان کہ یہ چاروں ملازمان ملکہ آسمان پری سے ہیں اور نہایت نمکحلال
اور ہوا خواہ شہپال بن شاہرخ کے ہیں انھوں نے جو سنا اور دیکھا کہ عفریت سات لاکھ دیو ہمراہ اپنے لیکر
بارادہ جنگ و جدال آیا ہے اور سرحد گلستان ارم پر مقیم ہے فوراً پریشان خاطر ہوکر خدمت شہپال بن شاہرخ میں
حاضر ہوئے اور بعد ادائے تسلیم و مجرا کرکے اسطرح اپنی زبان میں دعا و ثنائے بادشاہی بجا لاکر ملتمس ہوئے اشعار
ہمیشہ تا لب لباس خضر سیراب است * زچشمہ کہ ہنوز تشنہ کند سکندر را * لب عدوے تو سیراب لیک از آن آبی

کہ حضرت تو جیکا نذر دشنہ فولاد و شمشیر شاہ عالی وقار پر مدام عنایت والطاف رب بے نیاز رہتا ہے اور دشمن شہنشاہ فلک بارگاہ کا ہمیشہ مزاج ناساز رہے آج عفریت بدکردار و نابکار سات لاکھ دیوون کی جمعیت سے سرحد گلستان ارم پر آ کے ہنتم ہوا ہے ارادہ اوسکا یہی ہے کہ کینہ دیرینہ کو آشکار کرے سر میدان بندگان شہنشاہ سے بیکار کرے باقی خیر و عافیت ہے جسوقت جاروب دیوون نے شہپال بن شاہرخ سے خبر عفریت کے آنے کی بیان اوسوقت حمزہ صاحبقران ود و برو شہپال بن شاہرخ بیٹھے ہوئے تھے دربار آراستہ تھا ہزارہا دیو دراز قامت صاحب عزت اور بہ نیاد عالی نژاد بصد ادب صندلیون اور دنگلون وغیرہ پر بیٹھے تھے شہپال بن شاہرخ تخت زرین پر رونق فزا تھا پہلو سے شہپال میں ملکہ آسمان پری زوجہ امیر بانو قیر نقاب چہرہ پر ڈالے ہوے بیٹھی تھی علاوہ لباس بلقین کی نہ زیور

| | | | |
|---|---|---|---|
| جواہر نگار پہنے تھی اشعار | گیسوی عنبرین بدر آراست | اختر تافتہ بہ شب بیارست | حلقۂ گوش و جبیش بستہ |
| حلقۂ در گوش ہر دو لعل گہر | بر دو دست خاتم زرین | دل در انجا نمود جای نگین | یار در صفای ان سینہ |
| موج گوہر در آب آمیہ | بست بازو بہ زیب آن بازو | کہ از ان یافت زیب آن بازو | بیبی امیر بانو قیر صورت ملکہ |

آسمان پری نظر کرتے تھے اور کبھی ملکہ آسمان پری حسن و شباب امیر بانو قیر پر نظر کر کے خوش ہوتی تھی اکثر باہم اشارہ و اوا کنائے ہوتے تھے زوج و زوجہ باہم باسماد اشارہ ہنستے تھے ناگاہ شہپال بن شاہرخ نے حمزہ صاحبقران سے مخاطب ہو کر کہا عفریت نابکار جواب ہے یہ آپکا مارا ہوا ہے قبل اسکے ہمارا لازم تھا اور ہم نے اس نالایق کو یہ عزت دی تھی کہ اپنی کل فوج کا سپہ سالار کیا تھا تمام فوج دیوون اور پریزادون کی اسکے قبضے میں تھی سب فوج کا افسر بھی بداختر تھا اب تھوڑے زمانے سے اس نمکحرام نے ہماری اطاعت اور فرمانبرداری سے سرکشی کی ہے اور وہی لشکر دیوون کا جسکا یہ افسر تھا اوسی لشکر سے لاکھون نمکحرام دیونکو ہمراہ اپنے لے گیا ہے اور بجای خود حاکم ہو گیا ہے حمزہ صاحبقران نے کہا اب آپ بھی سامان جنگ کیجیے نالہ بارگاہ کا نکلوائیے مقابلے میں عفریت کے جلد صف آرا ہو جیے اور میرے نام پر طبل جنگ بجوائیے میں عفریت اور لشکر کے دیوون سے مقابلہ کرونگا اور بخوبی لڑونگا ہر ایک دیو ناپاک کو نشانہ تیغ آبدار سے قتل کرونگا ملکہ آسمان پری نے یہ تقریر حمزہ صاحبقران کی سنکے خیال کیا کہ اگر خدانخواستہ حمزہ صاحبقران کسی دیو ناپاک سرکش کے ہاتھ سے قتل ہوئے تو میرے عیش میں خلل آ جائیگا زمانہ شباب میرا بے لطف گذریگا خیال امیر میں راتون کو نیند نہ آئیگی دنکو ایک لمحہ چین نہوگا روح ایکدم بھی آرام نہ پائیگی شب و روز کی گریہ و زاری اور نالہ و اشکباری میں میری جوانی خاک میں ملجائیگی فراق امیر میں زندہ رہنا میرا مشکل ہوگا لہذا اب وہ تدبیر کرنا چاہیے کہ اپنی جان مبتلای غم و الم اور عیش و عشرت میں بھی خلل نہ آنے پائے اپنی جان بچے اپنا مدعای دل بر آئے ہر شب امیر سے میرا پہلو گرم اور آباد رہے یہ خیال کر کے ملکہ آسمان پری نے شہپال سے آہستہ عرض کیا کہ آپ انجمن کہنے دیجیے انکے کہنے پر عمل نہ کیجیے اور انکے نام پر طبل جنگ نہ بجوائیے گا اور انکو دیوون سے نہ لڑوائیے گا بلکہ انکو میدان جنگ میں بھی جانے نہ دیجیے گا مبادا کسی دیو خونخوار و نابکار کے ہاتھ سے یہ زخمی ہو جائیں یا کوئی دیو انکے تن نازک پر ہتھیار یا کوئی سنگ گران لگائے تو خدانخواستہ انکا تو کام الکدم میں تمام ہو جائیگا میں صرف اسوجہ سے عرض کرتی ہون کہ اگر خدانخواستہ یہ قتل ہو گئے یا زخمی ہوئے تو آپ انکے والد ماجد اور انکے احباب کو کیا جواب دیجیے گا سوا اسکے کہ سب سے شرمندہ اور محجوب ہو جیے گا اور آپکو بھی انکے ہلاک ہو جانیکا صدمہ جانکاہ ہوگا پس میں یہ نہیں چاہتی کہ آپ انکے والد و احباب سے شرمندہ اور منفعل ہون اور یہ بھی مجکو منظور نہیں ہے کہ آپ کو انکے ہلاک ہونے سے صدمہ ہو اگر آپ میری عرض کو قبول نہ فرمائیے گا دیکھیے پچھتائیے گا یہ کسی نہ کسی دیو کے ہاتھ سے ہلاک ہو جائینگے کیونکہ

ضعیف انسان قوی انسان سے تو لڑ نہیں سکتا ہے بھلا نحیف بچہ آدم زاد دیوون سے کیونکر لڑ سکیگا آپ نے ملاحظہ تو کیجے
کہ دیو کا ایک ہاتھ اونکے قد و قامت سے کہین سوا ہے لہذا دیدہ و دانستہ عاقل کو ایسا کام نہ کرنا چاہیے جس کی آخر کار صدمہ و
غم مین مبتلا ہو اور افسوس کرے اور پھر کوئی اوسکا علاج نہو سکے شہپال بن شاہرخ نے آسمان پری کی تقریر سنکر
کہا اے نور نظر یہ جو کچھ تمنے کہا بظاہر صحیح ہے لیکن تمکو اچھی طرح امیر کی طاقت اور قوت کا حال شاید معلوم نہیں ہے اونمین
اس درجہ قوت ہے کہ اونکی قوت کے آگے فیل ایک پشہ اور دیو ایک مور ہے اور شیر ایک غزال ہے تمنے سنا ہے کہ امیر نے
ماہ ہار کو قتل کیا ہے اور تمھارے ارژنگ کو ہلاک کیا ہے غرض نسے دیو کسی طرح لڑ نہیں سکتے ہیں خداوند عالم نے اونکو عجیب
طاقت اور قوت دی ہے کہ عقل کو حیرانی ہے ملکہ آسمان پری نے جواب دیا کہ اتفاق سے دیوار جنگ کے اوپر تلوار انکی
پڑ گئی وہ مارا گیا اوسکی قضا ہی آگئی تھی اسی بہانے سے وہ جہنم مین گیا اور ماہ ہار کا جو آپنے ذکر کیا اوسے مین نے
نہین دیکھا نہین معلوم تنہا اونھون نے اوسکو قتل کیا یا بہ لشکر لیکر اوسپر چلا آور ہوئے جب وہ مارا گیا مین جانتی ہون
کہ وہ پڑا ہوا سوتا ہوگا اونھون نے آہستہ جا کر اوسکو تلوار سے قتل کر ڈالا ہوگا اگر ماہ ہار بیدار اور ہوشیار ہوتا وہ کبھی
ہاتھ مارا نہ جاتا اور جو آپ نے فرمایا ہے کہ اونمین قوت طاقت بہت ہے یہ آپ نے بجا اور درست فرمایا ہے بیشک کوئی
آدمزاد فی زمانہ اونسے مقابلہ اور مجادلہ نہین کر سکتا لیکن دیو اونسے قوت و طاقت مین بڑھے ہوئے ہین مین بھی تو دیکھتی ہون
کہ یہ سب دیو اون سے زور و قوت مین زیادہ ہین لیکے دست و پا ضعیف اور نحیف ہین صاف ثابت و ظاہر ہے کہ نہ ہر
اور دیون کے موٹے موٹے دست و پا کو دیکھکر یقین کامل ہوتا ہے کہ دیوون مین طاقت و قوت اور زور زیادہ ہے
بس میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ آپ واسطے مقابلہ حضرت بجائے کسی سردار کے ہمراہ لشکر دیوون کا روانہ کیجے
وہی سردار اوس سے بکر واسطے لڑینگے باہم دونون مین خوب لڑائی ہوگی آپ بھی میدان مصاف مین تشریف لیجائیے سیر
دیکھتے رہیے وہان فتح اونکی لڑنگی اگر آپکے لشکر کے دیو قتل بھی ہو جاینگے تو چندان رنج و غم نہوگا اور اگر وہ دیو و پریزاد
ہنگام جنگ ہلاک ہونگے تو یہ کوہ قاف پریزادون سے خالی ہو جائیگا شہپال نے ہنسکے جواب دیا اے نور چشم یہ تمنے کیا
کہتی ہو کہ سو دو سو پریزاد اور دیو مارے جاینگے ایسی لڑائی ہوگی کہ صدہا بلکہ ہزارہا دیو اور پریزاد قتل ہو جاینگے میدان
مصاف لاشون سے بھر جائیگا کشتون کے پشتے میدان کارزار مین ہر طرف نظر آینگے غضب کی جنگ ہوگی زمین
تھرائیگی آسمان کانپے گا دریای خون جوش زن ہوگا خیر اگر تمھاری خوشی یہی ہے کہ امیر کے نام پر جنگ ہو یا
جائے اور اونکو دیوون سے ہم نہ لڑوائین حتی الامکان ہم ایسا ہی کرینگے کہ امیر کو میدان رزم نہ جانے دینگے یہ کہکر
شہپال بن شاہرخ نے دیوون سے حکم کیا کہ شادیانہ بارگاہ سلیمانی کا نکالو اور نقارخانہ سلیمانی کو بھی درست کرو اور
جلد تر سامان جنگ کرو اور مقابلہ حضرت کے جنگ کا اہتمام کیواسطے آمادہ اور مستعد ہو اور سب آلات حرب و ضرب کی
درستی کرو اور بعجلت تمام سامنے حضرت کے بارگاہ سلیمانی اور خیام استادہ کرو دیون نے موافق حکم
شہپال بارگاہ سلیمانی کو نکالا اور مجلد دیو اور پریزاد گروہ گروہ جوق جوق آلات حرب و ضرب لیکر آمادہ جنگ ہوئے جب
لشکر کثیر دیوون اور پریزادون کا جمع ہوگیا اور کل سامان جنگ ہو چکا اوسوقت شہپال بن شاہرخ نے بھی
حکم کیا کہ تخت ہمارا اوٹھاؤ بموجب حکم پریزادون نے تخت شہپال کا اپنے دوش پر اوٹھایا شہپال نے ملکہ آسمان
پری کو کہا کہ تم اپنے مکان مین جاؤ اور حمزہ صاحبقران سے کہا کہ اے فرزند تم یہین رہو امیر نے کہا جتنی ضرور
آپ کے ہمراہ جلو ہونگا یا جاؤنگا شہپال نے امیر کو بھی اپنے ہمراہ لیا اور لشکر کثیر ہمراہ لیکر بجای مقابلہ حضرت روانہ
چلا اوسوقت روانگی لشکر دیو اور پریزادون سے جیسے زمین ہلتی تھی آسمان اوس لشکر کثیر کو دیکھکر دنگ ہوتا

تھا آفتاب خوف سے تھرّاتا تھا وہ دیووں کی مہیب شکلیں اور دُوری و درازی قامت و ہر ایک دیو کا دم بدم نعرہ کرنا
اور وہ دیووں کا دوش پر دار تخت و گرانبار کا لیکر چلنا اور پرواز کرنا اور وہ پریزادوں کا باہم پرواز کرنا کبھی بلند
زمین چلنا و شور و غوغا ہی لشکر دیو العیاذ باللہ ہنگامۂ محشر کا نمونہ تھا غرض شہپال بن شاہرخ بصد شوکت و شان جب
راہ طے کرنے کے جب قریب لشکرگاہ عفریت پہونچا حکم کیا کہ یہیں لشکر ٹھہر جاوے اور اسی جگہ بارگاہ و خیام برپا کیے
جاویں دیووں نے حسب الحکم اوسی جگہ بارگاہ سلیمانی کہ جو لاثانی تھی برپا کی امیر با توقیر نے ملاحظہ کیا کہ عجب بارگاہ
فلک شکوہ ہے کہ جسکی تعریف بشر سے بخوبی ہو نہیں سکتی ادنی شان اوسکی یہ ہے کہ اسقدر بلند تھی کہ خیمۂ آسمان باوجود
اس رفعت کے اوسکی بلندی سے شرماتا تھا اور وسیع وہ اسقدر تھی کہ یک خیال بھی اوسکی وسعت کی خبر نہ لا سکتا
تھا علاوہ بارگاہ کے خیام رشک مجوبہ فلک بھی استادہ کیے گئے شہپال بن شاہرخ اور حمزہ صاحبقران
داخل بارگاہ ہوئے اور لشکر دیو و پریزاد بھی بمقابلہ عفریت مقیم ہوا عفریت نے شہپال اور حمزہ صاحبقران کے
آنے کی خبر سنکے نقارہ رزمی بجنے کا حکم دیا دیووں نے موافق حکم عفریت نہایت زور شور سے نقارہ جنگ کو
چوب خود بجائے درختوں کے تنوں سے بجایا صدائے نقاروں کی مانند رعد جسوقت آواز نقارہ رزمی بلند ہوئی
دیو تہذک اور دیو اکوان وغیرہ نقارہ جنگی کے بجنے کی خبر لیکر سامنے شہپال بن شاہرخ کے آئے اور اپنی
میں آئے دعا و ثنا بجالاکر عرض کرنے لگے ابیات تا فنا سطاق [illegible]
گاہ انقلاب عمر ابد [illegible]
عفریت نالایق نے نقارہ جنگی اور طبل رزمی بجوایا ہے ارادہ عفریت بدسیرت کا یہ ہے کہ میدان کارزار میں اگر مرد
شہنشاہ ہی مقابلہ کرے باقی خیریت ہے شہپال بن شاہرخ نے دیو تہذک وغیرہ سے خبر نقارہ جنگی بجنے کی سنکر حکم
کیا کہ ہمارے لشکر میں بھی نقارہ جنگی بجایا جاوے بموجب حکم شہپال بن شاہرخ قلاب چینی و کباب چینی وغیرہ دیووں
نے نقارخانہ سلیمانی میں جاکر نقارہ [illegible] لگا [illegible] تنہا نوازی و ارد گش شہنائی بجانے لگے
دیو و پریزاد صداشناس سنکے وجد میں آنے لگے اکثر پریزاد اور دیو محو ہو کر جھومنے لگے صدائے نقارہ سلیمانی جو
بلند ہوئی گاو زمین تھرائی [illegible] کا پیٹ پھٹا [illegible] فلک کا دل دہل گیا جملہ پریزاد آواز نقارہ رزمی سنکے آگاہ
ہوئے کہ نقارہ جنگی بجا ہے [illegible] ہوگی غرض رات بھر دونوں لشکروں میں بخوبی سامان جنگ ہوا جب
وہ وقت آیا کہ دیو شب بچال جنگ و جدال دلیران پردۂ قاف گریزان ہوا اور آفتاب نمایان ہوا بہنگام
سحر شہپال تخت پر سوار ہوا اور امیر حمزہ صاحبقران بھی مسلح ہو کر اپنے مرکب پر سوار ہوئے پھر لشکر دیو و پریزاد جیل
جیل ذیل ذیل فوج فوج جانب میدان مصاف روانہ ہوا کثرت گرد و غبار سے روی آفتاب پنہان ہوگیا زمانہ
تیرہ و تار ہوگیا معلوم ہوتا تھا گویا شب تیرہ تھا اور سود دیووں کا رعد آسا شور کرنا اور [illegible] کا چلنا غبار کا بکثرت
بلند ہونا دیووں کا آلات حرب و ضرب لیکر نکلنا کبھی بالا ہوا لشکر دیو و پریزاد کا چلنا کبھی زمین پر ہمراہ رکاب شہپال
بن شاہرخ اور حمزہ صاحبقران چلنا اور نقارہ سلیمانی دمبدم بجانا اور پریزادوں کا شور و غل [illegible]
خدا جب شہپال مع امیر مع لشکر دیو و پریزاد میدان کارزار میں پہونچے اسطرف عفریت بھی مع سات لاکھ
دیووں کے میدان [illegible] میں آیا اور بعد درستی میدان کارزار اور صف آرائی ہر دو لشکر کے اول عفریت
کے لشکر سے دیو خرچنگ برادر دیو رنگ مقتول کا نکلا اور بعد حملہ کے چلا کر کہنے لگا کہ ای آدم زاد اگر کچھ دعوی
شجاعت ہے تو میدان میں آ اور مجھسے مقابلہ کر میں برادر رنگ کا تجھسے عوض لونگا اور ایک ہی ضرب میں تجھکو [illegible]

امیر باتوقیر نے نعرہ دیو خرخنگ سنکے مرکب اپنا صف لشکر دیوان سے نکالا ہرچند شہپال بن شہرخ نے مقابلہ کرنے
سے منع کیا لیکن امیر باتوقیر نے نمانا اور کہا کہ دیو خرخنگ نے مجھے کو طلب کرتا ہے آپ مجھے جانے دیجیے انشاء اللہ میں
اسکا زندہ قتل کرونگا آخرش بدرجہ مجبوری شہپال نے امیر کو اجازت دی امیر شہپال سے رخصت ہوکر سامنے
دیو خرخنگ نے امیر کے قد وقامت پر نظر کرکے اور اپنے بھائی دیو ارخنگ کا خیال کرکے بہ ہمہ غضب
وار شمشاد سر حمزہ صاحبقران پر لگائی حمزہ صاحبقران نے وار شمشاد کو سپر پر روک کر تلوار کھینچی اور دیو خرخنگ
کی کمر پر لگائی ہرچند دیو نے وار شمشاد پر شمشیر کو روکا لیکن تیغ آبدار شمشاد کو کاٹ کر کمر پر پڑی دیو خرخنگ
دو ٹکڑے ہوکر اسطرح زمین پر گرا گویا کوہ سیاہ دو ٹکڑے ہوکر بالائی غبار اگرا زمین دیو خرخنگ کے
گرنے سے ہمراہی لشکر عفریت کے دیو قتل ہونے خرخنگ کے متحیر ہوئے خصوصاً عفریت اندھیران ہوا
شہپال بن شہرخ خرخنگ کے قتل ہونے سے نہایت خوش ہوا بعد قتل ہونے اوس دیو کے عفریت نے دیوان
اپنے لشکر کے دیکھکر کہا کہ ہے کوئی تم میں سے ایسا قوی کہ اس آدم کا سر کاٹ کے میرے پاس لائے بار آن
میدان کارزار میں ہلاک کرے اور میرے دلکو خوش کرے دیو خونخوار دندان گنگوہی عفریت ہنگے عرض
کرنے لگا کہ میں جاتا ہوں اور اس آدم زاد کو ہلاک کرکے سر اسکا کاٹکر لاتا ہوں کنگر خونخوار دندان
مثل فیل دمان صدا سا نعرہ اپنے نعرہ کرکے صف لشکر سے نکلا اور سامنے امیر باتوقیر کے آکر کہنے لگا کہ ای
آدمزاد اب ہوشیار ہو جا امیر بالتدبیر نے [illegible] لگا کہ میں مثل دیو ارخنگ اور خرخنگ کی [illegible]
ہوگا امیر توقیر زبان دیو اور پریزاد بخوبی سمجھتے تھے گفتگوی خونخوار دندان سنکے زبان دیو میں کہنے لگے کہ او بیحیا مانند
خرخنگ کے تجکو بھی قتل کرونگا تو ہکار مجکو ہوشیار کرتا ہے میں بخوبی خبردار اور ہوشیار ہوں حربہ کر اور میں
نے نقرہ امیر کی سنکے اول وار شمشاد گراں بار چرخ دیکھ سر امیر پر لگائی امیر نے بہ فن سپہ گری وار شمشاد
کو سپر پر روکا دوبارہ اس دیو نے ارادہ پشت نہنگ کا وار کیا حمزہ صاحبقران نے اسکی ضربکو خالی دیکر
تلوار سر خونخوار دندان پر لگائی ہرچند خونخوار دندان نے ارادہ پر تلوار کو روکا مگر تلوار ارادہ پشت نہنگ کے
کاٹکر سر خونخوار دندان میں در آئی اور سر سے گذر کے اور چہرہ کو کاٹتی ہوئی ضرب گردن میں آئی
اسی طرح سینہ و شکم و کمر کو کاٹکر زمین میں در آئی خونخوار دندان قتل ہوکر زمین پر گرا زمین خون دیو نا
سے رنگین ہوگئی بلکہ جوی خون خونخوار زمین پر جاری ہوئی جملہ دیو لشکر عفریت اس دیو کے قتل ہونے
کا سبب کی اور فضل صاحب حیرت [illegible] ہر ایک دیو کا چہرہ سیاہ خوف امیر سے ماند زردی ہوگیا ناظرین
بلکتہ بین اگر یہ اعتراض کریں کہ حمزہ صاحبقران کا ہاتھ دیو بلند قامت کے سر تک کیونکر پہونچا کہ خونخوار دندان
قتل ہوا ہم اسکا یہ جواب دیتے ہیں کہ ناظرین کو یاد ہوگا کہ کوہ سراندیپ پر حضرت آدم علیہ السلام نے امیر کو
عالم خواب میں ایک بازوبند مرحمت فرمایا تھا اور ارشاد کیا کہ ای فرزند اس بازوبند کو اپنی بازو پر باندھ
کیسا ہی کوئی حریف بلند قامت ہوگا اور صاحب قوت ہوگا تلوار تمہاری بہ برکت بازوبند کو اوسکے سر پر پہونچیگی
اور بازو تمہارا اس بازوبند کی برکت سے نہ تھکیگا چنانچہ وہی بازوبند امیر کے بازو پر بندھا تھا اوسی بازوبند کی
برکت سے ہاتھ امیر کا دیو کے سر تک پہونچا اور قتل ہوا جیسا کہ لکھا گیا الغرض بعد قتل ہونے دیو خونخوار دندان
کے عفریت نے ہرچند اپنی جانب اور بائیں جانب اپنے لشکر کے دیوؤں کو دیکھا اور کہا دیو قوی ہی کہا کہ جاکر اس آدمزاد
سے مقابلہ کرو اور کسیطرح اسے ہلاک کرو لیکن کوئی واسطے مقابلہ حمزہ صاحبقران کے نہ نکلا اور کسی نے کچھ جواب نہ دیا

خون میں لوٹ کر رونے لگا جان کھونے لگا یکایک امیر با توقیر بیدار ہوئے سوتے سے آنکھ کھل گئی اشقر دیوزاد کو بحال
خراب مضطر و بیتاب زار زار روتے پیٹتے دیکھا اور اپنا مونس و نجم پری کو گشتہ پایا امیر نے فرمایا کہ یہ کام سوائے آسمان پری
کے کسی کا نہیں ہے افسوس صد افسوس اب میں کیونکر پردۂ دنیا پر جاؤنگا اشقر نے کہا آپ پریشان نہوں میں آپ کو پردۂ
دنیا پر لیجاؤنگا امیر با توقیر بصد رنج و الم ان دونوں کو دفن کر کے روانہ ہوئے اشقر نے کہا ای امیر اب میری پشت پر
سوار ہو جیئے امیر نے کہا ابھی تو بچہ ہے سواری نہ دے سکیگا اشقر نے کہا اے امیر میں بچہ دیو ہوں آپکو اپنی پشت پر سوار کرکے
ضرور پردۂ دنیا پر لیجاؤنگا امیر نے فرمایا خیر ابھی تو تو میرے ساتھ چل میں پیدل چلتا ہوں آگے پہنچ کر دیکھا جائیگا۔ المختصر
امیر با توقیر اشقر دیوزاد وغیرہ کو ہمراہ لیکر چلے جاتے تھے تھوڑی دور پر حضرت خضرؑ سے ملاقات ہوئی امیر نے سلام
کیا حضرت خضرؑ نے فرمایا اے امیر یہاں جناب والدۂ ماجدۂ حضرت سلیمان یعنی بی بی آصفائے باصفا تشریف رکھتی ہیں
انکی بھی زیارت کر لو امیر اسیوقت ہمراہ رکاب سعادت انتساب حضرت خضر بیابان نور میں آئے اور ایک
بی بی بلقیس عظمت سلیمان شوکت کو مسجد میں دیکھا کہ عبادتِ پروردگار میں بہ توجہ قلب مشغول ہیں حضرت خضرؑ نے کہا
اے امیر یہ وہ خداشناس گردون اساس بی بی ہیں یہ سنکے ان معظمہ عالیہ نے سر اپنا بلند کیا امیر نے مجرا
کیا اور باادب بیٹھے ان معظمۂ عالی مقام نے ایک کمند عنایت کی اور فرمایا کہ یہ تم کو دیدیا اور اشقر دیوزاد کے
تمام جسم پر ہاتھ پھیر دیا کہ سب پر و بال لائق پرواز کرنے کے ہو گئے اور اسکے مثل استوار کر دیے امیر نے کہا کہ بیڑیاں اکھڑ
جائینگی اور نعل گر جائینگے ان بی بی معظمہ نے فرمایا جسدن نعل اسکے پاؤں سے جدا ہو جائینگے اسی دن اشقر کی قضا
آن پہنچیگی اُدھر ملکہ آسمان پری نے بعد کئی دن کے عبدالرحمن جنی سے پوچھا کہ اب امیر با توقیر کہاں ہیں عبدالرحمن
نے کہا اے آسمان پری امیر کشور گیر اب بی بی آصفائے باصفا کی خدمت میں مشرف بہ زیارت ہیں اور کل پردۂ
دنیا پر پہنچ جائینگے آسمان پری یہ سنتے ہی اسیوقت تخت پر مع قریشیہ سلطان بیٹھکر روانہ ہوئی جب ملکہ آسمان
پری بیابان نور میں بخدمت فیضدرجت معظمہ مکرمہ بی بی آصفائے باصفا حاضر ہوئی جھککے سلام کیا قریشیہ سلطان
بھی آداب بجا لائی آسمان پری نے ان معظمہ سے عرض کیا کہ حضور میرے وارث امیر با توقیر حمزۂ صاحبقران کو ابھی پردۂ دنیا
پر نہ بھی پہنچائیے ان معظمہ نے فرمایا کہ تو نے امیر کو بہت پریشان کر رکھا ہے نہایت اب مضطر ہیں بس اب تو امیر کو رخصت
دنیا پر جانے دے کہ امیر کے وہاں ہونے سے بہت کام راہ خدا کے بند ہیں اور دروازے دین خدا پرستی کے
مسدود ہیں یہ سنکر آسمان پری نے جھنجھلا کے کہا اگر میرے ملک میں خلل آئیگا تو آپکو میں اپنی عملداری سے اٹھا دونگی
یہ سنتے ہی وہ کنیز خاص رب العالمین مخدومہ کونین بلند مرتبت عالی منزلت والدۂ ماجدۂ جناب حضرت بی بی آصفا
کو غصہ آگیا اور زبان معجز بیان سے بصد غیظ و غضب فرمایا اے آسمان پری ابھی تو جلکر خاک ہو جائیگی یکایک سب نے
دیکھا کہ خود بخود آسمان پری کے لباس میں آگ مشتعل ہو گئی اور شعلے اٹھنے لگے آسمان پری جلنے لگی قریشیہ
سلطان نے جو ماں کو آتش قہر سے جلتے دیکھا سر پیٹ کر رونے لگی اور امیر با توقیر سے لپٹ کر کہا اے بابا
برائے خدا میری ماں کو جلد بچائیے امیر نے کہا میں نہیں جانتا تو خود ان بی بی کے قدموں پر گر کر آنکھیں مل قریشیہ
سلطان اسیوقت ان معظمہ کے قدموں پر گری اور منت کی کہ برائے خدا اب رحم کیجئے میری ماں کی خطا کو
بخشدیجئے میرا سوائے اسکے کوئی نہیں ہے ای ناصرین و الا تمکین خداشناس ہوں اور رحم دلوں کا کیا مذکور دم
بھر میں قہر و غضب الہی کا سامنا چشم زدن میں رحمت کی نظر قریشیہ سلطان نے جو ایسی الحاح و زاری اور منت
و عاجزی کی دریائے رحمت الہی جوش میں آیا ان بی بی معظمہ کو رحم آگیا خاک سجادۂ عبادت پروردگار کی اٹھا کر

ملکہ آسمان پری پرواز ہوئی بجائے خدا آسمان پری جیسی تھی ویسی ہی ہوگئی آسمان پری قدموں پر ان
معطر نے گر پڑی اور عرض کیا عفو کیجئے مجھسے بڑی خطا ہوئی اور یہ کہکر رخصت ہوکے قاف کی طرف روانہ ہوئی ادھر
بانو قیر کو لی بی اٹھانے دریائے آتش کے پار بہ آرام تمام بحکم رب انام اُتار دیا حمزہ صاحبقران خواجہ آشوب
اور خواجہ بہلول کو لئے ہوئے ایک صحرا میں آئے دیکھا کہ دو بادشاہ لشکر گران لئے ہوئے آتے ہیں ایک کا نام
گاؤسر اور دوسرے کا نام ہولی گاؤسر تھا امیر نے جوان بادشاہوں نے جھکجھک کر سلام کیا اور بڑے اعزاز واکرام
سے ملاقات کی اور عرض کیا کہ اے حمزہ صاحبقران امیدوار ہوں کہ ملکہ حمران بانو کو اپنی خدمت میں قبول کیجئے وہ
میری بیٹی ہے اگر آپ اس سے عقد کیجئے تو میں آپ کو پردۂ دنیا پر پہنچا دوں امیر نے انکار کیا بادشاہ نے کہا کہ پردۂ
دنیا پر آپکا جانا نہ ہوگا خواجہ آشوب نے امیر کو سمجھایا کہ آپ کا عقد کرنا بہتر ہوگا امیر نے مجبوری اچھی کہی بادشاہ نے
اقرار کیا کہ ہم آپ کو پردۂ دنیا پر پہنچا دینگے الغرض دولہا دلہن کو خوب سا جوڑا پہنا کر سامان شادی کا مہیا کیا
امیر کا عقد حمران بانو کے ساتھ ہوا جب شب ہوئی خلیہ ہو گیا امیر حمران بانو کے چھپر کٹ آئے امیر نے دولہن
کا منہ کھول کر دیکھا تو دیکھا کہ گائے کا چہرہ ہے امیر کے دل نے احتراز کیا وہ خود بشکل گاؤ امیر کے ہاتھ چاٹنے
لگی امیر نے ایک گھونسا اوس گائے کے منہ پر مارا دو دانت اسکے ٹوٹ کر گر پڑے امیر اسکی طرف سے پیٹھ کرکے
سو رہے صبح کو دولہن نے اپنے باپ کو وہ دونوں دانت شکستہ دکھائے اور کہا کہ آدمزاد نے مجھکو گھونسا
مارا دانت میرے توڑ ڈالے اوس دولہن کے باپ نے خواجہ بہلول سے کہا آپکے شہر کا یہ کیا دستور ہے
کہ دولہا نے دولہن کے دانت توڑ کر کھونڈا کر دیا اور منہ بگاڑ دیا خواجہ بہلول نے کہا کہ ہمارے شہر کی یہ
رسم ہے کہ جب دولہن کو بیاہ کر لاتے ہیں پہلے دریا کے پار ہوتے ہیں جب دولہن سے ہمبستری کرتے ہیں ابھی
حمزہ نے تمکو دولہن کی طرف سے پشت کرکے سو رہے آج انشاء اللہ سب رسومات دنیا ظہور میں آوینگے
خواجہ آشوب نے کہا کہ فوراً کشتیاں طلب کیں اور دولہن کو آراستہ و پیراستہ کرکے ایک کشتی پر بٹھایا اور ایک کشتی پر
آپ سب مع امیر کے سوار ہوئے ملاحوں سے حکم ہوا کہ کشتیاں بہاؤ پر چھوڑ دی گئیں جب کشتیاں اوس طرف کے کنارے
کے قریب پہونچیں امیر نے اٹھکر ایک گرز گران سر دولہن پر مارا دولہن توڑ کر غرق دریائے فنا ہوگئی اور کشتی ٹکڑے
ٹکڑے ہوکر تباہ ہوئی امیر مع خواجہ بہلول وغیرہ جھپٹ کر اوس پار اُتر گئے بجلی تمام کنارے کنارے دریا کے
تنہا چلے آگے بڑھکر دیکھا ایک صندوق بہا جاتا ہے امیر نے بڑھکر اُس صندوق کو روک لیا جب اُس صندوق
کو کھولا دیکھا کہ اسمیں نیزہ حضرت نوح کا رکھا ہے امیر نے اسمیں سے نیزہ نکال لیا اور آگے بڑھے تھوڑی دور چلے
تھے کہ سامنے سے ایک قلعہ دکھائی دیا جب برابر اُس قلعے کے پہونچے ایک صدا سے مہیب آئی کہ بادشاہ اور بادشاہزادہ
میں پہونچا اور ایک فیر توپ کا کیا کہ گویا زمین سے اوپر ہی اوپر نکل گیا امیر با توقیر گرز گران سر ہاتھوں میں لئے
چلے کہ اشقر دیوزاد نے ایک چیخ ماری امیر نے پھر کر اوسکو کہا تو نے اشقر دیوزاد ہے خواجہ آشوب وغیرہ کا
ستایا امیر نے نہایت غصہ کیا اور صدمہ عظیم ہوا گرز لئے ہوئے غیظ و غضب میں قلعے پر آپڑے اور پھاٹک
قلعے کے ایک گرز مارا دروازہ قلعے کا ٹکڑے ہوکر گرا امیر با توقیر قلعے کے اندر داخل ہوئے دیکھا قلعہ تو سجا ہوا آراستہ
و پیراستہ ہے مگر سنسان پڑا ہے کوئی آدمی نہیں نہ دیو نہ پری نظر آتا ہے چار طرف بارگاہ و عالیشان بنگلہ اور کرسیاں
بچھی ہیں اور ایک تخت زر نگار فرش پر ایوان ہے لیکن تخت کے نیچے سے آواز باتوں کی آتی ہے امیر نے بڑھکر
تخت جو اٹھایا دیکھا کہ خواجہ آشوب و خواجہ بہلول و اشقر دیوزاد نیچے تخت کے دہنے نقب میں بیٹھے

باتین کرتے ہین امیر بانوقیر اونکو دیکھکر خوش ہوگئے پوچھا کہ تم لوگ یہان کیونکر آئے اونھون نے کہا کہ ایک جن ہمین قید
کرکے لایا تھا اور یہان بند کر گیا امیر کشور گیر ان سبکو ہمراہ لیکر قلعے سے باہر آئے اور ایک طرف کو روانہ ہوئے ناظرین
والا تمکین پر واضح ہو کہ یہ قلعہ جو نکا تھا انھون نے جاکر قطرات دیوسے خبر کی اور ایک آدم زاد پری زادونپر چڑھا ہوا اور
ہمارے رکھوالے کسیطرح نہین رکتا ہے قطرات دیو یہ خبر سنتے ہی ہزارون کی دار لیکر امیر کے مقابلہ کو روانہ ہوا امیر
تھوڑی دور بڑھے تھے کہ آواز نعرونکی سنکر دیو قطرات پاس روا آدم زاد مین آپہونچا اور یہ کہتے ہی وہ دیو برابر امیر
کے آیا اور دار شمشاد کا وار کیا امیر کشور گیر نے خالی دیکر تیغ عقرب سلیمانی دو وال کمر پہ دیو قطرات کے مارا اور نعرہ اللہ اکبر کیا
وہ دیو دو ٹکڑے ہوکر زمین پر گرا خاک سے صدائے الامان پیدا ہوئی امیر اوس دیو کو قتل کرکے آگے بڑھے ایک صحرا میں پہونچے
میں پہونچے دیکھا اوس صحرا میں ایک بارہ دری نہایت آراستہ و پیراستہ ہے خواجہ آشوب امیر کے آگے بڑھ چلے اوس
بارہ دری میں ایک عورت بہت خوبصورت نازنین بیٹھی ہے وہ عورت کھڑی ہے اس عورت نے اپنا ہم جنس جانکر کہا
کہ کہان جاتے ہو خواجہ آشوب نے کہا کہ دنیا پر اوس عورت نے کہا کہ اگر ایک کام ہمارا کرو گے تو تمہارا بڑا احسان ہوگا
تمکو اسکی جزائے خیر دیگا خواجہ آشوب نے کہا وہ کیا کام ہے بیان کرو اوس عورت نے کہا اگر کہین تمکو خواجہ عمرو عیار حمزہ
صاحبقران ملجائین تو انسے یہ کہدینا کہ زہرہ مصری دیو سمندون ہزار دست کی قید مین ہی اگر تمہین خدا کا
مجکو رہا کرلیجاؤ زہرہ مصری خواجہ آشوب سے یہ کہہ رہی تھی کہ سامنے امیر بھی آگئے زہرہ مصری نے جو امیر بانوقیر
حمزہ صاحبقران کو دیکھا بخوبی پہچانا دوڑکر اپنے تئین قدمون پر گرا دیا اور رونے لگی امیر نے سر زہرہ مصری کا زانو
سے اٹھایا اور پوچھا اے زہرہ مصری تو یہان کیونکر آئی زہرہ مصری نے عرض کیا اے امیر ملکہ آسمان پری نے
مجکو جلاجل پری سے انھون منگایا تھا جب مجکو دیکھا کہا تو ہی ملکہ مہرنگار ہے مین نے کہا مین ملکہ مہرنگار کی ایک ادنی
کنیز ہون آسمان پری نے جلاجل پری سے کہا کہ جاؤ اسکو پہونچا دو ملکہ مہرنگار کر اٹھالا جلاجل پری مجکو لیئے
ادھر سے آئی سمندون ہزار دست نے پکڑ لیا جلاجل پری کو تو انگین چیر کر کھا گیا مجکو قید کیا جب سمندون ہزار
دست کا گھوارہ چھاؤ یاد کرتی ہون زہرہ مصری تو امیر سے کھڑی باتین کر رہی تھی اور سمندون ہزار دست جیسے
مین پڑا ہوا سو رہا تھا یکایک چونکا جو تھا سمندون ہزار دست جاگ اٹھا آنکھ کھولکر دیکھا کہ یہ عورت آدم زاد آدم زاد سے
باتین کر رہی ہے گھورنے سمندون نے ہاتھ بڑھایا کہ امیر کو پکڑ کے کھینچ لون اور کھا جاؤن امیر نے جو بچے
دیو کو دیکھا ہاتھ اوسکا پکڑ کر جھٹکا دیا کہ سمندون جوڑے سے امیر کے آگے آکر گرا امیر نے ایک طمانچہ اور پکڑ کر انگین
چیر کر پھینک دیا خواجہ آشوب نے مال و اسباب سب وہان کا لے لیا اور ایک صندوقچہ جواہر سے بھرا تھا اسکو اپنے
قبضے میں کیا امیر نے یہ سب مال و اسباب صندوقچہ وغیرہ میرے دست تم سے چھین لیگا خواجہ آشوب نے کہا دیکھا جائیگا غرض
امیر بانوقیر زہرہ مصری کو ہمراہ لیکر چلے تھوڑی دور بڑھے تھے دیکھا کہ ایک آندھی اٹھی سنسناتا ہوا سامنے سے
ایک دیو پیدا ہوا اوسنے نعرہ کیا منم سمندون ہزار دست باش اور او آدم زاد بیخبر ہاتھ سے بچکر کہان جائیگا
آپہونچا جب قریب آیا دیکھا امیر نے کہ اوس دیو کے ہزار ہاتھ ہین اور ہر ہاتھ مین حربہ پکار رکھے ہیں برابر امیر کے آکر
ہزار حربے کئے امیر سب اسکے حربہ خالی دیکر ہاتھ تیغ عقرب سلیمانی کا مارا کہ پانچ ہاتھ دیو سمندون کے کٹ گئے
وہ دیو سب ہاتھ اپنے اٹھاکر بھاگا امیر سمجھے کہ یہ دیو بھاگ گیا امیر آگے بڑھے ایک ساعت گذری تھی کہ دیکھا وہی
دیو پھر سامنے سے آتا ہے اور سب ہاتھ اسکے صحیح ہین اور آتے ہی پھر اوسنے ہزار ہا حربے کئے امیر نے پھر خالی دیکر
تیغ عقرب سلیمانی کا ہاتھ مارا ابکی مرتبہ اوس دیو کے ساتھ سو ہاتھ کٹ گئے سمندون ہاتھ تڑوا کر اپنے اٹھاکر پھر کیا دیکھ کر بھاگ

فوج دیو دونکی لیکر آگے آن واحد مین پڑاو لشکر کا خالی ہوگیا عمرو نے سب مال واسباب لوٹ لیا اور پہلوان عادی کو
خوب کھانے کھلوائے پھر عمرو نے مع سرداران و ملکہ مہر نگار کے قلعہ برج مغرب کی راہ لی ساہر نقد پوش اور کرگرن
ساسانی نے آکر نوشیروان سے کہا حضور امیر نہین آئے ہین فقط یہ عمرو کی عیاری تھی کہ پہلوان عادی کو دیو بنایا تھا
اور کاغذ کے پتلے بشکل دیو بنے لگا کر بنا لئے گئے تھے اور آپ امیر کی صورت بنکر لشکر پر آپڑا تھا تمام مال واسباب لشکر کا
عمرو لوٹ لیگیا اور برج مغرب کے قلعے مین چلا گیا نوشیروان سنتے ہی دس لاکھ فوج لیکر تعاقب مین عمرو کے چلا
یہان عمرو کا سنئے کہ عمرو برابر چلا جاتا تھا کہ راہ مین ایک چشمہ آب ملا اسکا پانی پیتے ہی سب بیہوش ہوگئے عمرو وہان
متحیر و متفکر کھڑا تھا کہ سامنے سے گرد اڑتی دیکھا لشکر نوشیروان آپہونچا اور قریب پہونچکر ہر طرف کا نعرہ ہوا عمرو نے سمجھ لیا
کہ لڑائی ہونے لگی جب تمام فوج چار طرف سے عمرو پر آپڑی اور عمرو نے دیکھا کہ ملکہ مہر نگار کے بھاگنے کے قریب
نوبت آگئی عمرو نے پھیلا کر دعا کی یکایک صحرا سے گرد اڑتی دیکھا تھا جلد نارنجی پوش مع چالیس ہزار سوار کے پیدا
ہوا اور وہین سے تلوارین میان سے سب نے نکالین اور نعرہ کرکے لشکر نوشیروان پر سب کے سب آپڑے تلوار
چلنے لگی بڑی جنگ جدل ہوئی بہت سے سرداران نامی کو قتل کیا لشکر نوشیروان پسپا ہوا شکست کھا کر بھاگا
نقابدار نے دو کوس تعاقب کرکے لشکر نوشیروان کو بھگا دیا اور خواجہ عمرو بن امیہ ضمیری سے کہا آپ اب
قلعے مین جاؤ اور بہ آرام تمام بیٹھو اور آپ صحرا کی طرف مع چالیس ہزار سوار کے روانہ ہوا عمرو نے قلعے کا بخوبی بندوبست کیا
اور نوشیروان پھر لشکر کو جمع کرکے قلعے پر آیا اور قلعے کو گھیر کر پڑاو کیا اور عیارون کو بلا کر کہا کہ تم مین کوئی ایسا ہے
کہ عیاری کرکے ملکہ مہر نگار کو پکڑ لائے ساہر نقد پوش اور کرگرن ساسانی اور کتارہ نے کہا کہ ہم ملکہ مہر نگار کو
لاتے ہین بادشاہ کو سلام کرکے باہر دربار کے آئے اور کتارہ کو عورت حسینہ جمیلہ بنا کر کشتی زرین سامنے بٹھایا اور قلعے کی
طرف روانہ ہوئے جب برابر قلعے کے پہونچے حسب اتفاق اسوقت قارن قہر مغربی کا قلعے پر پہرا تھا ان دونون
عیارون نے آکر قارن کو سلام کیا اور کہا کہ ایک عورت حسینہ جمیلہ و شکیلہ ہم ظلمات سے لائے ہین چاہتے ہین کہ
بادشاہ کے ہاتھ فروخت کرین قارن نے جو ایک زن نازنین نہایت خوبصورت دیکھی رال ٹپک پڑی اور قلعے مین
اسکو بلا لیا رات کو ان عیارون نے قارن کو بیہوش کیا اور دو پہر رات گئے کتارہ بشکل عورت محل مین آیا اور ملکہ
مہر نگار کو بیہوش کرکے ایک صندوق مین بند کیا اور تینون عیار پہلوان عادی کے پہرے سے ملکہ مہر نگار کو لیکے
اور کشتی پر بیٹھ کے روانہ ہوئے یہان عمرو بستر خواب پر غافل سو رہا تھا کہ خواب مین امیر نے آکر کہا اے خواجہ تو آرام
فرش عیش پر سو رہے ہو اور ادھر عیار نوشیروان کے ملکہ مہر نگار کو صندوق مین بند کرکے کشتی پر دریا کی راہ سے لیے
چلے ہین عمرو گھبرا کر اٹھا محل مین آیا تلاش کیا ملکہ مہر نگار کو کہین نہ پایا بعجلت تمام دریا کی طرف روانہ ہوا جب صبح
کی روشنی ہوئی دیکھا کہ کشتی سامنے چلی جاتی ہے عمرو جست کرکے دریا مین کود پڑا اور شور کیا باشی او نابکار مین آپہونچا
عیارون نے جو عمرو کو دریا مین آتے دیکھا صندوق کو دریا مین پھینکدیا اس عرصہ مین عمرو بھی پہونچا جست کرکے کشتی کے اوپر
آیا اور تیغ کھینچ کے کہنے لگا وہ عیار کشتی سے پھاند کے بھاگ گئے ساہر نقد پوش کو عمرو نے پکڑ لیا اور چھاتی پر چڑھ بیٹھا کہا
بتا ملکہ مہر نگار کو کیا کیا ساہر نقد پوش نے کہا کہ ملکہ مہر نگار صندوق مین بند تھی وہ صندوق دریا مین ڈالدیا عمرو نے
ساہر نقد پوش کو تو چھوڑ دیا اور تلاش مین ملکہ مہر نگار کے چلا ادھر ملکہ مہر نگار کا صندوق دریا مین بہتا ہوا چلا جاتا
تھا اور بہرام ماہی فروش شکار مچھلیون کا دریا مین کھیل رہا تھا دیکھتے جو دیکھا ایک صندوق بہتا ہوا آتا ہے دوڑ کے
اس صندوق کو روکا سمجھا کہ تقدیر نے یاوری کی زر و جواہر اسمین بھرا ہوگا اور ایک مقام پر لاہوت زنگی اور خونخوار زنگی

دونون بھائیون مین جنگ ہو رہی تھی انہون نے دیکھا کہ بہرام صندوق لئے جاتا ہے چپ ہو رہے یہان بہرام لے صندوق
گھر مین لا کر کھولا دیکھا کہ زر و جواہر تو نہین ہے مگر ایک گوہر شاہوار یا لعل بے بہا تجلت دہ حسینان ملک عدن نازنین
مہ جبین خورشید جمال حور تمثال اوس مین سو رہی ہے بہرام دیکھکر بہت متحیر ہوا جمال بے مثال کا تماشا ہو رہی دیر تک کیا پھر ملکہ
مہر نگار کو ہوش مین لایا اور پوچھا اے حسینہ و جمیلہ تو کون ہے اپنے نام و نشان سے آگاہ کر ملکہ مہر نگار نے کہا مین دختر نوشیروان
عادل زمان ہون نام میرا ملکہ مہر نگار ہے بہرام نے کہا تو میری بیٹی ہے میرے گھر مین رہ بہرام نے بڑی خوشی اوسکی خدمت
کا سامان مہیا کر دیا اور بڑی عیش و راحت سے ملکہ مہر نگار کو رکھا یہی نے بہرام کی لاہوت زنگی اور خونخوار زنگی
کو خبر دی کہ دختر نوشیروان ملکہ مہر نگار میرے گھر مین ہے بہرام نے لا کر رکھا ہے یہ دونون مشتاق جمال حور تمثال
ملکہ مہر نگار ہو کر گھر مین بہرام کے آئے ملکہ مہر نگار کو دیکھتے ہی دونون شیفتہ و فریفتہ ہو گئے چھوٹے نے بڑے بھائی
کہا تو اپنی بہو سمجھنا اور بڑے نے چھوٹے بھائی کہا کہ تو اسکو اپنی مان تصور کرنا الغرض اسی بات پر دونون مین تکرار ہوئی
دونون نے تلوارین کھینچین لڑائی ہونے لگی تلوار چلنے لگی بڑے نے چھوٹے کو قتل کیا اور ملکہ مہر نگار کو ساتھ لیکر اپنے
قلعے مین آیا اور ارادہ عقد کا کیا ملکہ مہر نگار نے کہا کہ چالیس روز تو میرے بھائی کا انتظار کر پھر جو تو چاہے کرونگی اسقدر
مجکو جلدی کیون ہے اب تو مین تیرے قبضہ مین ہون اوس نے کہا مین ہرگز نہ مانونگا اور دو روز بھی انتظار نکرونگا کل مین تجھسے
ضرور نکاح کرونگا یہ کہکر اپنے قلعے مین آیا اور نکاح پڑھنے کا سامان کیا اسطرف عمرو کشتی پر بیٹھے ہوئے ملکہ مہر نگار کو تلاش
کرتے دریا مین چلے جاتے تھے ایک مقام پر دیکھا کہ کنارے دریا کے ایک شخص بیٹھا ہوا زار زار رو رہا ہے عمرو نے پوچھا
اے بھائی تو کون ہے اور کیون روتا ہے کیا تجھپر مصیبت پڑی ہے یہ سنکے اوسنے کہا کہ اے شخص تجھکو اپنا ہمدرد جان کر بیان
کرتا ہون شاید کہ تو ہمدردی کرے سن نام تو میرا بہرام ہے اور مین ماہی گیر سلطنت نوشیروان ہون اس دریا پر مین ایک روز شکار کھیل
رہا تھا کہ ایک صندوق دریا مین بہا جاتا تھا مین نے اوسکو نکالا اسے کھولکر جو دیکھا اس مین ایک نازنین حسینہ و جمیلہ کہ نام اسکا
ملکہ مہر نگار دختر نوشیروان ہی بیہوش پڑی تھی مین نے اسکو ہوشیار کیا اور اسکو اپنی بیٹی بنا کر رکھا ناگاہ لاہوت
زنگی اور خونخوار زنگی کو خبر ہوئی وہ مشتاق جمال بے مثال ہو کر آئے اور دونون اسپر عاشق ہوئے پھر وہ دونون ملکہ مہر نگار
کے لئے آپس مین لڑے ایک بھائی نے دوسرے بھائی کو مار ڈالا اور مجھسے چھین کر ملکہ کو اپنے قلعے مین لے گیا ہے نہین معلوم کہ اب
اس نازنین ملکہ مہر نگار پر کیا گذری مین اوس غم کی لپٹ مین دیوانہ ہو کر نکل آیا ہون اور روتا پیٹتا ہون عمرو نے کہا اے بھائی
تو رنجمین کیون گھبراتا ہے خدا کو یاد کر اور وہ قلعہ مجکو بتا دے بہرام یہ سنکر عمرو کو ساتھ اپنے لئے ہوئے اوس قلعے کے برابر آیا اور
کہا کہ جس قلعے مین ملکہ ہے وہ قلعہ یہی ہے خواجہ عمرو بسم اللہ کہکر قلعے مین داخل ہوئے دن بھر ادھر ادھر بازار وغیرہ کی سیر کی
جب رات ہوئی مرہی کی شکل بنکر محل مین ملکہ مہر نگار کے آئی اور ایک کشتی پھولون کی مہکتی ہوئی ہاتھ مین تھی جب پہرے
پر دو کماری نے کہا کہ یہ پھولون کا گہنا ملکہ کے واسطے لاہوت زنگی نے بھیجا ہے آج ملکہ کے ساتھ لاہوت زنگی
کا عقد ہوگا بھلا اس کماری کو ساتھ لئے ہوئے ملکہ مہر نگار کے سامنے آئی کماری نے وہ کشتی پھولون کے گہنے کی
آگے ملکہ مہر نگار کے رکھدی اور عرض کیا اے بی بی صدقے جاؤن واری جاؤن آپ کے عاشق و شیفتہ نے یہ
سامان آرائش عقد بھیجا ہے اور کہا ہے کہ آپ اپنے تئین جلدی سے آراستہ و پیراستہ کیجئے مین عقد کرنے کو آتا ہون
آج ہی تو شب وصال ہے ملکہ مہر نگار نے چین بجبین ہو کر کہا کیا کچھ موئے زنگی کی شامت آئی ہے معلوم ہوا موت اوسکی کے
سر پر تقاضا کھیلتی ہے ہیہات کہ مرنے ہوگا سب خدائی بھول جائے عقد کی خوشی مین خون مین لال ہو ایک دفعہ
کہدیا کہ چالیس روز انتظار کر میرے بھائی کا پھر دیکھا جائیگا شاید کہ پروردگار عالم عمرو کو یہان پہونچا دے جان و آبرو

میری بچ جائے یہ کہکر کشتی پر ایک ٹھوکر ماری کہا جا کشتی میرے سامنے سے اٹھا لیجا کہدینا کہ خبردار ابھی با ارادہ عقد یہان آنے کا سامان نکرنا نہین تو پچھتائیگا اور آئیگا تو منہ کی کھائیگا اُس کماری نے کہا بی بی قربان جاؤن بلا لون غصہ نہ کرو خفا ہو گلابی سا منہ سرخ ہوگیا ابرو چاندی سے رخ پر عرق آگیا او بی بی بی مین تو آپ کے غصے درگئی معاف کیجیے ہم اب پھر کبھی نجاؤنگی کشتی تو کسی کونے مین بیکار ڈونگی وہ آپ ہی ملیر سے دھکار ہوا پانگ پر مر رہے گا کیونکہ مین اسکے کہہ آئی تھی کہ جب مین وہان سے جواب لیکر آؤنگی تو تم عقد کرنے کو چلنا وہ سیاہ رو آپ ہی اپنے کا جوڑا پہنکر روز دو تو جواب جاتا ہے کہ سرخرو ہون آپ فرماتی ہین کہ یہان آکر لہو مین لال ہوگا سچ تو ہے مین وہ بات کیون کرون جو تم خفا ہو ملکہ مہرنگار ہرچند صدمۂ آلام مین تھی کماری باتین سنکر ہنسنے لگی کہا ہوا جھوٹ جاؤ تو مردار بڑی طرار نسل رہے تیری باتون سے دل بہل گیا مین نہایت حیران پریشان تھی اور گھبرا رہی تھی کچھ ادھر ادھر کی باتین کر کہ دل بہلے اُس کماری نے کہا او بی بی اگر فرماؤ تو کچھ گاؤن تمہارا دل بہلاؤن ملکہ نے مجھکو گانا آتا ہے اُس کماری نے کہا کہ حضور آپ کو معلوم ہو ملکہ نے کہا اچھا ہوا کچھ گا دے بلا سے تھوڑی دیر دل ہی بہلیگا یہ سنکے وہ کماری گانے لگی ایسے اشعار غزل کے درد آمیز بھیرون کے دُھن مین گانے کہ آخرکار ملکہ مہرنگار یاد امیر با توقیر حمزہ صاحبقران زمان مین رونے لگی اور ابر باران کی طرح آنکھون سے آنسو برسنے لگے بیخود ہوگئی اُس کماری نے گانا موقوف کیا اور گلابیان شراب کی رکھین تھین جلدی سے وہ اٹھا لائی اور اُس مین بیہوشی ملا کر سبکو ایک ایک جام شراب کا پلا دیا وہ سب شراب پیتے ہی بیہوش ہوگئین ملکہ مہرنگار بھی بیہوش ہوگئی عمرو نے پشتارہ ملکہ مہرنگار کا باندھا اور لیکر چلا نکلتے ہی محل سے بیچل تمام قلعے کے باہر آیا اور جلدی سے کشتی پر سوار ہوکر روانہ ہوا سپاہیان خبردار ون نے لاہوت زنگی کو خبر دی کہ کوئی عیار ملکہ مہرنگار پشتارہ باندھکر لیے جاتا ہے لاہوت زنگی سنتے ہی اسیوقت ساتھ سو زنگی اپنے ہمراہ لیکر کشتیون پر سوار ہوکے دوڑا عمرو کی کشتی کو گھیر لیا خواجہ عمرو نے دیکھتے ہی خنجر کمر سے نکالا تلوار چلنے لگی عمرو تو تنہا اور پشتارہ ملکہ کا پاس ہے ادھر سات سو زنگیان پہلوان تھے مگر عمرو نے اسپر بھی بہت سے زنگی قتل کیے جب عمرو بالکل نرغہ مین زنگیون کے گھر گئے عرصۂ حیات تنگ ہوا ہاتھ اٹھا کر درگاہ قاضی الحاجات دعا کی اے پروردگار عالم تو ہی حامی و مددگار ہے اِن دشمنون کے ہاتھ سے بچا جو ابھی یہ دعا ختم نہین ہوئی تھی کہ ایک جہاز سامنے سے پیدا ہوا اسپر پانسو حبشی اور ایک شخص نوجوان مسلح اسپر لگا بیٹھا ہوا تھا وہ سب آکر عمرو کے شریک ہوے اور سب زنگیون کو مارا اور کشتیون کو ڈبا دیا جسوقت وہ حبشی اُن زنگیون پر فتحیاب ہوے اُس جوان رعنا نے عمرو سے کہا کہ ملکہ مہرنگار کو اب مجھے دو عمرو نے کہا واہ چہ خوش این گل دیگر شگفت اس محنت و مشقت سے تو مین ملکہ مہرنگار کو لایا ہون اور اب تجھے دے دون یہ نہوگا ہرگز تجھے ملکہ کو نہ دونگا او ظالم تو کہان سے بیٹھے بٹھائے آ نکلا اُس جوان نے یہ سنکر عمرو سے کہا اگر ملکہ مہرنگار کو تم نہین دیتے ہو تو اپنی بہن کی شادی میرے ساتھ کر دو عمرو نے پوچھا تو کون ہے اور نام تیرا کیا ہے اُس جوان نے کہا کہ نام میرا زنجی سعید ہے بیلار قعہ تمھاری بہن کی خواستگاری کے واسطے آیا تھا وہ میری قوم تھا عمرو بہت خوش ہوا اور ایکبار تو اپنے باپ امیہ ضمیری کو لکھا کہ میری ہمشیر ملکہ حسینہ بانو کی شادی زنجی سعید کے ساتھ کر دیجیے بہت لائق ہے اور مین اِس سے راضی ہون یہ رقعہ لکھکر زنجی سعید کو دیا اور کہا تو ابھی روانہ ہو بابا میرا امیہ ضمیری تیری شادی میری بہن ملکہ حسینہ بانو کے ساتھ کر دیگا یہ کہکر خواجہ عمرو ادھر روانہ ہوے اور زنجی سعید اسطرف روانہ ہوا یہان خواجہ عمرو داخل قلعہ ہوے اور ملکہ مہرنگار کو تخت پر بٹھایا اور آپ کلاہ مرواریدی سر پر رکھکر کرسی زرین پر متمکن ہوے اور پہلوان عادی کو بلایا اور کہا کہ تیرے پہرے سے عیار نوشیروان کے

ملکہ مہرنگار کو نکال لیگئے اور تجکو خبر نہوئی تو ایسا غافل ہے پر رتجلہ ہے تو جاسے یہاں سے ہم تجکو لیپنے یہاں نہ کھینگے اور
ہم کھانا تجکو نہ کھلاینگے پہلوان عادی مجبور ہو کر روتا ہوا قلعہ سے باہر نکلا اور تلوار کھینچکر بازار نوشیروان پر آکر
گرانشاہان وغیرہ سے لڑنے لگا نوشیروان کو خبر ہوئی کہ پہلوان عادی لوٹ رہا ہے نوشیروان نے کچھ فوج
بھیجی اور حکم کیا کہ پہلوان عادی کو پکڑ لاؤ لوگ بہت سے تلے اور پہلوان عادی سے بازار مین تلوار چلنے
لگی لوگ نرغہ کرکے چار طرف سے گھیرتے تھے مگر پہلوان عادی کسی کے ہاتھ نہ آتا تھا بختک نے کہا
مین جاکر پہلوان عادی کو گرفتار کرلاتا ہون بختک نے عیاری کی اور ایک حلوائی کی صورت بنکر
ایک تھال مٹھائی سے بھرا اور اُس مین بیہوشی ملائی اور وہ تھال لیکر پہلوان عادی کے سامنے
آیا پہلوان عادی اس حلوائی کی طرف تلوار پکڑ کر دوڑا بختک تھال مٹھائی کا زمین پر رکھکر
بھاگا پہلوان عادی مٹھائی کی بو پر چلا اور شیرینی کا اسکی زبان پر ذائقہ دور ہی سے آگیا
ہونٹ چاٹنے لگا جب پاس اُس مٹھائی کے تھال کے آیا بیٹھکر مٹھائی کھانے لگا پہلوان
عادی مٹھائی کے کھاتے ہی بیہوش ہوا لوگون نے دوڑکر پہلوان عادی کو پکڑ لیا
اور گرفتار کرکے نوشیروان کے سامنے لائے نوشیروان نے حکم دیا کہ اسکو
دار پر کھینچ دو جلاد پہلوان عادی کو زیر دار لائے اور تیار کار جلادی مین
مشغول ہوئے ادہر پہلوان عادی ہوشیار ہوا سب بیہوشی اتر گئی
دیکھا بلا مین گرفتار ہون اور زیر دار بیٹھا ہون کوئی دم مین سامان
قضا کا ہے پہلوان عادی نے اسوقت تڑپ کر خدا سے دعا کی
تیرہ عا ہوت دعا جب پر پہونچا یکایک صحرا سے گرد اٹھی دیکھا
نقاب دار نارنجی پوش مع چالیس ہزار سوار کے آیا
اور تلوار کھینچکر لشکر نوشیروان پر گرا چشم زدن
مین سب کو مار کے بھگا دیا اور پہلوان عادی
کو رہا کیا اور آپ جس طرف سے آیا تھا ادھر
کو راہی ہوا اور پہلوان عادی بھی ایک
سمت کو روانہ ہوا ⁂

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی کرم نوع الانسان علی باقی انواع الحیوانات بالنطق والکلام وزینہ بحلیۃ العقل لتحصیل المرام حمد وثنا اُس خالق ارض وسما کو سزاوار ہی جسنے ایک لفظ کن سے سیجدہ ہزار عالم کو پیدا کیا اور اپنی رحمت کاملہ سے انسان کو خلعت اشرف المخلوقات سے سرفراز فرماکر کل موجودات سے ممتاز فرمایا طلسم جہان کو اس عمدگی سے آراستہ فرمایا کہ اگرادنی سے اُسکے نیرنگ کو چند سال کامل جامین کہ شمہ اُسکا دریافت کرسکین کیا مجال اور عجائب وغرائب دہر کو اسقدر وسعت عطا فرمائی کہ اُسکے ایک ذرہ کی کنہ ماہیت اور باعث خلقت کا پہچاننا فلاسفہ عالم کو سراسر دشوار بلکہ محال ہیچ ہے تو ان در بلاغت بسحبان رسیدہ نہ درکنہ بیچون سبحان رسیدہ اگرچہ جملہ مخلوقات مین جوہر عقل سبسے برتر ہی کہ معرفت ذات حق اُسی پر منحصر ہی لیکن بچشم غور و انصاف اگر ملاحظہ کیاجائے تو کل ہر سبب کل مخلوقات کا عشق ہو اگر یہ خلق نہوتا انتظام عالم کا بگڑ جاتا۔ کوئی کسی کو نہ پوچھتا باپ بیٹے کی اور بیٹا باپ کی ہمدردی نکرتا۔ توالد وتناسل کا باب مسدود ہوجاتا پرورش اطفال کا طریقہ باقی نرہتا۔ اسی کے باعث سے انبیائے عظام واولیائے کرام خاصان باری مین محسوب ہوے۔ اسی کے نہونے سے شیاطین اور اُنکے تابعین راندۂ درگاہ ہوکر کیسے کیسے معتوب ہوے ابلیس کی عقل آرائی کچھ کام نہ آئی آخر کیسی مُنھ کی کھائی۔ خالی عقل سے کام نہین نکلتا انجام بخیر نہین ہوتا ہی جون جون بڑھتی جائیگی خرابی لائیگی۔ اسی کے ذریعہ سے سیکڑون کافر ہوگئے ہزارون مرتد ہوگئے ہزارون مشرک بنگئے۔ ہان اگر عقل کے ساتھ عشق بھی ہوتا تو یہ خرابیان پیدا نہوتین پس معلوم ہوا کہ عقل محتاج عشق کی ہی اور عشق محتاج عقل نہین یہ تو عشق حقیقی کے صفات کا ایک شمہ بیان ہوا۔ اب رہا عشق مجازی اسکو بھی بُرا نہ کہنا چاہیے اسی کا نام قنطرۃ الاخلاص ہی اسی زینہ کے وسیلہ سے ہزارون بام حقیقت پر

بڑھ گئے ہین۔ اپنے ساتھیون اور ہمراہیون سے ہزارون منزل آگے بڑھ گئے ہین۔ الغرض خدا کی نعمات کا شکرانہ ادا ہونا یہ تو ممکن ہی نہین ہی جو کچھ اُسنے ہمکو عطا کیا ہی اور عطا کریگا سراسر فضل و حکمت سے مملو ہی۔ اُسکے نور قدرت کی ہر سمت جلوہ گری ہی اُسکی صنعت بیمثال اور حکمت لازوال ذرے ذرے مین بھری ہی۔ انسان ضعیف البنیان کی کیا طاقت کو اُسکی یہ داستان قدرت مین سے ایک نقطہ بیان کر سکے یا اُسکے دریاے ناپیدا کنار اور قلزم زخار محامد مین سے بذریعۂ شناوری و قوت بشری در مقصود ہاتھ لاسکے۔

حمد لائق داور اکبر کو ہی
باغبان ہی گلشن آفاق کا
یہ نگارستان عالم کا چمن
گل کھلائے سیکڑون لاکھون ہزار
وہم اس رہ مین قدم فرسودہ ہی
ادعا عرفان کا ہی محض افترا
کس سے اُسکی قدرتون کا ہو حساب

خالق اشیاے بحر و بر کو ہی
ہی عجب وہ صانع رنگین نگار
ہی نسیم لطف حق سے خندہ زن
ہی وہ ہی بس قابل حمد و ثنا
اور پاے فہم خواب آلودہ ہی
حمد کیا لکھون طبیعت دنگ ہی
جسکے دریا کا فلک ہی اک حباب

ہی یہ ادنی وصف اُس خلاق کا
جسنے پیدا کین بہارین بے شمار
اُسنے دکھلائین بہارین بے شمار
جسکی ہی نے ابتدا نے انتہا
درک و عقل و فہم ہی یان نارسا
خامہ میدان ثنا مین لنگ ہی
سبحانہ ما اعظم شانہ اعز برہانہ

## نعت سرور کائنات خلاصۂ موجودات رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین احمد مجتبی محمد مصطفے صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ اجمعین الے یوم الدین

درود نامحدود اُس ذات ستودہ صفات پر جو باعث ایجاد عالم ہوا جسکا دین مبین قیامت تک برقرار رہیگا جسکا لقب پاک حبیب خدا ہی وہی خاتم المرسلین ہی وہ ہی افضل النبیین ہی اُسی نے دین اسلام کو رواج دیا اُسی نے طلسم کفر کو شکست کیا وہ ایسا اپنی امت پر مہربان ہی کہ کل انبیا بروز حشر ہیبت خالق سے نفسی نفسی کہینگے اور آپ بنظر رافت و رحمت امتی امتی فرماینگے وہ کون خاتم الانبیا شفیع روز جزا حبیب رحمان لنگر زمین و آسمان محمد مصطفے احمد مجتبی علیہ وعلی آلہ الوف التحیۃ و الثنا ہین۔

تذکرہ مین وسرافراز و خوش لقب
مزمل و مقرب و یسین و حق طلب
یون جلے سایہ ہی تن صاف نبی کا نور
معشوق بے نیاز کو شایان نہ تھا ظہور
سب انبیا ہین اور یہ صاحب قرار اور
ہین سب گلون کے رنگ ہیں حاصل ہزار اور

مکی و ابطحی و تہامی حبیب رب
رنگ گل بشیر و نذیر آشکار ہین
جیسے ہو عکس آئینہ شمس دور دور
خود حبیب کے اپنے نور کو ختم رسل کیا
تیغون کی باڑھ اور دم ذوالفقار اور
ہی نور آفتاب درخشان چراغ مین

اُمی و ہاشمی و محمد شہ عرب
اسری لعبیدہ کے چمن کی بہار ہین
رحمت سے اُسکی ابر ہی چتر شہ غیور
احمد کو اپنی سمت سے مختار کل کیا
سب کی بہار اور ہی انکی بہار اور
چاند ایک پھول چاندنی کا اُنکے باغ مین

## منقبت امام ہمام حضرت سرور غالب مطلوب کل طالب مظہر العجائب مظہر الغرائب امام المتقین یعسوب الدین امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ الصلوٰہ والسلام

تحیات زاکیات اور مناقب طیبات اُس برگزیدۂ باری کی بارگاہ عرش اشتباہ مین پیشکش ہین جسنے رواج دین مبین اور اعانت سید المرسلین مین اپنی جان سی عزیز چیز کو وقف کر دیا اور جسکی صولت تیغ بے دریغ نے بڑے بڑے شجاعان عرب و رکافرون مورد قہر رب کو زبون و سرنگون کرکے رایت اسلام کو بلند کیا جسکی شان مین سورہ ہل اتی نازل ہوا جسکا خصوص اعزاز در روز کرام آیۂ مباہلہ سے کامل ہوا وہ کون نفس رسول زوج بتول داماد رسول دوسرا سید الاوصیا قاتل المشرکین امیر المومنین علی ابن ابیطالب علیہ السلام ہین

جناب حیدر کرار ساقی کوثر
جہان پناہ ید اللہ قاتل عنتر

امام درو رونق محراب و زینت ممبر
بڑے بڑے صنمونکے بگاڑنے والے

خدیو حور و ملک بادشاہ جن و بشر
کھڑے کھڑے در خیبر اکھاڑنے والے

علی حبہ جنہ ٭ قسیم النار و الجنۃ ٭ وصی مصطفےٰ حقا ٭ امام الانس و الجنۃ

## التماس بخدمت ناظرین اولوالالباب و سبب تالیف کتاب

یہ ذرۂ بیمقدار خاکپاے ارباب اولوالابصار بیچیدان کفش بردار صاحب ہنران خوشہ چین سخنوران جہان اذل کونین خاکسار شیخ تصدق حسین داستانگو خدمت فیضدرجت صاحبان فن مین دست بستہ عرض کرتا ہی کہ اس رد الخلائق کو ہمیشہ سے قصص و حکایات پاستانی کے سُننے کا شوق تھا اور جس کسی محفل مین داستان کہی جاتی تھی نہایت شوق و ذوق سے شرف حضوری حاصل کرتا تھا۔ یہ تو قاعدہ ہی کہ جس کسی کو کسی بات کا شوق تہ دل سے ہوتا ہی آخر کو وہ ہی بات اُسکا پیشہ ہو جاتی ہی اور اُسی امر مین اُسکو نشو و نما حاصل ہوتا ہی۔ اسیطرح اس کمترین کو بھی داستانگوئی مین رفتہ رفتہ مہارت حاصل ہوئی اور ارباب کرم اور اصحاب ثروت و ہمم کا اس ہیچدان کے طرز بیان کو پسند فرمانا اور نظر عزت افزائی سے دیکھنا اور اپنے محافل فیض شوامل مین یاد فرمانا میرے شوق مین باعث افزائش ہوگیا گویا عسمند ناز پہ اک اور تازیانہ ہوا ٭ حتی کہ ایک روز یہ حقیر سراپا تقصیر اپنے غریبخانہ پر بیٹھا ہوا تھا کہ دوست قدیم محب صمیم جناب شیخ حامد حسین صاحب ملازم قدیم مطبع تشریف لائے اور اثناے گفتگو مین فرمانے لگے کہ ہمکو جناب مستطاب معلی القاب امیر کبیر رئیس با توقیر قدردان صاحب ہنران رتبہ شناس ذی کمالان مہر سپہر جاہ و جلال خدیو مسند حشمت و اجلال مشہور نزدیک و دور یعنی جناب منشی نولکشور صاحب سی۔ آئی۔ ای نے بغرض تالیف و ترجمۂ فارسی داستان امیر حمزہ صاحبقران کے یاد فرمایا ہی۔ چونکہ یہ کام ترجمہ خصوصاً اتنی بڑی داستان عظیم الشان کا نہایت اہم تھا اور کمترین اپنے کو اس بار عظیم کے اُٹھانے کے قابل نہ جانتا تھا پس بنظر اپنی ہیچدانی اور نیز بسبب عدیم الفرصتی کے احقر نے اقرار نہ کیا۔ مگر جب محب موصوف یعنے شیخ صاحب ممدوح بصدد کا اصرار حد سے زیادہ بڑھا اور کئی مرتبہ اُنھون نے احقر کو سرفراز فرماکر تقاضا کرنا شروع کیا اُسوقت ناچار و مجبور ہوکر بموجب الامر فوق الادب خدمت فیض موہبت جناب منشی صاحب بالقابہ مین حاضر ہوا جناب محتشم الیہ نے اپنے لطف عمیم سے مجھ ذرۂ بیمقدار پر مثل آفتاب درخشان کے اس درجہ عنایت و پرورش فرمائی جسکی امید مجھکو نہ تھی سچ ہی ٭ زقدر و شوکت سلطان نگشت چیزے کم ٭ ازالتفات براحوال زار گمنامے ٭ بعد گفتگوے بسیار ترجمہ و تالیف و ترتیب نوشیروان نامہ و کوچک باختر و بالا باختر و ایرج نامہ و صندلی نامہ و تورج نامہ و جلیل نامہ کا درمیان مین آیا۔ کمترین نے بسر و چشم منظور کیا اور بموجب ارشاد فیض بنیاد کار مفوضہ کی انجام دہی مین مصروف ہوا بحمد اللہ کہ باقبال آقاے نامدار۔ نوشیروان نامہ کی ہر دو جلد و کوچک باختر و بالا باختر و ایرج نامہ کی ہر دو جلد کا ترجمہ مرتب ہوگیا اور یہ کل دفاتر مع اپنی اپنی جلدون کے چھپکر شائع بھی ہوگئے۔ چنانچہ نوشیروان نامہ کی جلد اول تمام و کمال چھپکر شائع ہوئی اب یہ اسی دفتر کی جلد دوم مرتب ہوکر پیشکش شائقین والاتمکین ہوتی ہی۔ یہ رد الخلائق آپ حضرات سے امیدوار ہی کہ اس بے بضاعت کی ہیچدانی پر نظر لطف فرماکر جہان کہین اس ترجمہ مین لغزش معلوم ہو قلم عفو سے اصلاح فرمائین اور بفحواے الانسان مرکب من الخطاء و النسیان عیب پوشی کو کام مین لائین اور اس روسیاہ سراپا گناہ کو بدعاے خیر یاد کرین ان اللہ لا یضیع اجر المحسنین ٭

اے خداوند کارساز و کریم
تونے انسان مین دی یہ رعنائی
تو انیس دل غریبان ہی
اے مرے کارساز بندہ نواز
روسیہ شرمسار و پر تقصیر
پاے بند جفا و جرم و خطا
تو رحیم اور گناہگار ہون مین

مالک و صانع و قدیم و حکیم
سب کو تجھسے ملی وجود کی راہ
مرہم زخم سینہ ریشان ہی
عرض مطلب مین ہون بہت حیران
روز و شب بند معصیت مین اسیر
مین سزاوار نار تو ہی نور
مغفرت کا امیدوار ہون مین

تجھسے گو ہر طرح یہ چمک پائی ہی
تیری قدرت پہ تیری صنع گواہ
مغفرت پر تری ہی سب کو ناز
شرم سے بند ہو رہی ہی زبان
مبتلاے بلاے حرص و ہوا
مین گنہگار تو خداے غفور
اللہم صل علے محمد و علی آل محمد

## آغاز داستان شوکت بیان تشریف لانا امیر حمزہ صاحبقران کا پردۂ قاف سے طرف پردۂ دُنیا کے بہ مدد اشقر دیوزاد بن ارنائیس اور راستے مین عجائبات ملاحظہ کرنا

نیرنگ نمایان عجائبات روزگار و تماشا بینان طلسمات زمانہ بدکردار اس عبارت داستان رنگا رنگ کو بطرز تازہ آراستہ پیراستہ کرکے قلم رنگین رقم سے یون نقش کرتے ہین کہ جب امیر کشورگیر دیو سمندون ہزار دست کو قتل کرکے آگے بڑھے چلتے چلتے ایک صحراے سبزہ زار مین پہونچے دیکھا جا بجا زمین نہایت مصفا اور صاف ہی اور ہزارہا نازنینان مہ جبین طلعت خوبصورت حور پیکر پری رخسار دُردر گوش مرصع پوش مصروف خرام ناز ہین امیر کو دیکھ کر ایک نازنین دوڑ کر اپنی شاہزادی کے پاس گئی اور عرض کیا اے بی بی ایک مرد جوان رعنا نہایت حسین و خوش جمال اس خطۂ باصفا مین وارد ہوا ہی لائق دید ہی یہ سن کر وہ مہ جبین اٹھ کھڑی ہوئی اور سامنے امیر کے آکر مجرا کیا امیر نے فرمایا تو کون ہی اُس نے کہا میرا نام ہلال دُردر گوش ہی آپ اپنی کیفیت سے مطلع فرمائیے امیر کشورگیر نے اپنا نام و نشان بتایا ہلال دُردر گوش امیر با تدبیر کو اپنے ساتھ لے کر باغ مین آئی امیر نے پوچھا کہ یہ جنگل فقط عورتون کا ہی اس مین مرد کہین نام و نشان نہین اسکی کیا وجہ ہی ہلال دُردر گوش نے کہا یہ جو درخت سامنے لگا ہی جو عورت اپنے بدن کو اس درخت سے مس کرتی ہی وہ فوراً حاملہ ہو جاتی ہی بعد انقضاے مدت حمل کے اُس عورت کے بطن سے لڑکی پیدا ہوتی ہی لڑکا کبھی پیدا ہوا ہی نہین گویا یہ درخت تخم زن انشانیہ ہی کہ وصال مرد کا مزہ دکھاتا ہی امیر یہ سنکے نہایت متعجب ہوے اور کہا کہ ان نازنینون مین سے کچھ عورتین مین اپنے ہمراہ لیجاؤنگا ہلال دُردر گوش نے کہا یہ عورتین سواے یہانکے کہین نہین رہینگی آپ کے پاس سے غائب ہو جائینگی مگر خیر بروقت چلنے کے لیجیے گا یا امیر جسوقت سکندر بارادے تسخیر ملک قاف کی طرف آیا اور یہان اُسکا گذر ہوا اُسنے اُس درخت سے حال اپنا دریافت کیا حکما جو اُس کے ہمراہ تھے اُنھون نے بتایا کہ یہ درخت حال آیندہ کا بتا دیتا ہی چنانچہ سکندر کو آواز اُس درخت سے آئی کہ اے سکندر بعد چھ مہینے کے تیری موت ہی اور ایسے مقام پر ملک الموت تیری روح قبض کرینگے کہ زمین و آسمان سب آہنی ہوگا اور ایک نقابدار کہ وہ جوان مغربی ہوگا وہ تجھے قتل کریگا یہ سنکے سکندر بہ تعجیل تمام یہان سے روانہ ہوا اور اُس صحرا مین پہونچا کہ جہان اُسکی موت آنے والی تھی جب زمانہ قضا کا قریب آیا ایک سوار نمودار ہوا اُسنے اپنی زرہ آہنی بچھا دی اُسپر سکندر بیٹھا اور ایک سوار نے سپر آہنی کا سایہ کیا یکایک ایک نقابدار جوان مغربی آیا اور سکندر کو تلوار ماری سکندر تڑپ کر مر گیا اور وہ جوان پھر چلا گیا شاید وہ ہی ملک الموت ہونگے بموجب حکم درخت وہ ہی زمین و آسمان اُسکے واسطے لوہے کا تھا الغرض امیر کو سنکر اشتیاق ہوا اور اُس درخت کے قریب آئے اور اپنا حال پوچھا اُس درخت سے ایک آواز آئی اے امیر کیا پوچھتے ہو تین مہینے کے بعد تم مر جاؤگے یہ سنکر زہرہ مصری اور خواجہ بہلول وغیرہ کا رنگ اُڑ گیا اور سب رونے لگے مگر امیر نے سنکر شکر خدا کیا اور بدرگاہ خدا عرض کیا پروردگار ہزار ہزار لاکھ لاکھ شکر ہی مجھکو تو ایک پلک مارنے کا بھی سہارا نہ تھا نہ یہ کہ ابھی تین مہینے تیری قدرت سے جیونگا اور دُنیا کی عیش و راحت کرونگا یکایک امیر کو اُس درخت سے پھر آواز آئی اے حمزہ ہمنے تیری عمر بہت بڑی کی تو نہایت صابر ہی ہمکو صبر و شکر تیرا بہت پسند آیا غرضکہ امیر وہانسے رخصت ہوئے اور سات سو عورتین وہانکی اپنے ساتھ لیکے چلے جب ایک منزل پر پہونچے آدھی عورتین غائب ہوگئین دوسری منزل پر جو خیال کرکے دیکھا تو کل سو عورتین باقی ہین اور سب غائب ہوگئین یہ دیکھ کر خواجہ بہلول اور خواجہ آشوب گھبرائے پچاس پچاس عورتین دونون آدمیون نے اپنی اپنی کمر سے باندھ لین جسطرح سے کہ مسافر سفر مین کپڑون کی گٹھری کمر سے لگاتا ہی اور امیر کے ساتھ روانہ ہوے

منزل سوم تک پہونچتے پہونچتے وہ بھی سو عورتین مثل بوے عطر کے کمر سے گم ہوگئین یہ دیکھ کر **خواجہ بہلول** اور **خواجہ آشوب** نے امیر سے حال بیان کیا **امیر** نے کہا بھائی ہلال وُر در گوگش پہلے ہی کہہ چکی تھی یہ عورتین آپکے پاس کبھی نہ رہینگی وہ ظہور مین آگیا کسی نے کیا خوب مثل کہی ہے مثل آنبہ کا بجل انبہ مین لگتا ہے ایک مین دوسرے کا پیوند نہین ہوسکتا المختصر **امیر** آگے کو روانہ ہوے ایک صحرا مین پہونچکر دیکھا کہ ایک جوان رعنا خوشرو حسین وجمیل درخت سے بندھا ہوا ہے اور آہ آہ کرتا ہے امیر نے اُس سے پوچھا تو کون ہے اُسنے کہا کہ میرا نام **معروف شاہ مازندرانی** ہے امیر باتوقیر نے کہا کہ تو مسلمان ہوجا تو مین تجھکو رہا کردون اُسنے دین اسلام قبول کیا اور امیر کشورگیر نے کلمہ پڑھا کر اُس کو مسلمان کرلیا بعد اُسکے اُسکو قید سے رہا کیا پھر امیر نے اُسکی مدارات کی اور حال اس کے گرفتار ہونے کا دریافت کرنے لگے **معروف شاہ مازندرانی** نے عرض کیا اے امیر مین قلعہ **چین** پر فوج لے کر چڑھا تھا اور دھاوا کیا چاہتا تھا کہ ایک دیو مجھکو اُٹھا لایا تھا اور نام اُسکا دیو **لکھہ لات** ہے امیر یہ سُنکے آگے بڑھے چار پانچ کوس چلے تھے کہ دیکھا ایک جوان نہایت طرحدار کمند مین جکڑا ہوا پڑا ہے اور کراہ کراہ کر آہ کرتا ہے امیر باتوقیر اُس جوان کے قریب جو آئے تو دیکھا کہ ایک پتھر بہت بھاری اُس کے سینے پر رکھا ہے امیر نے وہ پتھر اُسکے سینے سے اُٹھا کر پھینکدیا وہ جوان اُٹھ کر قدمون پر امیر کے گر پڑا امیر نے پوچھا تو کون ہے اُسنے کہا میرا نام **بہرام گرد بن خاقان چین** ہے مین **لندھور** کے ساتھ ملک **سنگ سران** پر گیا تھا کہ خط میرے ملک سے آیا کہ **معروف شاہ مازندرانی** قلعہ پر چڑھ آیا ہے مین اُسی وقت وہان سے روانہ ہوا اور ملک **چین** کی طرف چلا جب قریب پہونچا تو ایک پنجہ مجھکو اُٹھا لایا یہان ایک دیو نے مجھکو گرفتار کرکے ڈال دیا یہ سُن کے **امیر** آگے بڑھے تھوڑی دور چلے تھے دیکھا کہ ایک دیو سامنے آیا اور آتے ہی اُس دیو نے وار شمشاد کا وار امیر پر کیا امیر نے خالی دے کر ایک ہاتھ تیغ **عقرب سلیمانی** کا مارا اُس دیو کے دو ٹکڑے ہوے پھر **امیر** وہان سے آگے بڑھے ایک دریا نظر پڑا رحمت پروردگار پر نظر کرکے **پار** اُس دریاے بے پایان کے اُترے

## دوسرے کلمے داستان شفقت نشان پہلوان عادی کے بیان ہوتے ہین

برگشتگان گردش فلک کجرفتار و آوارہ شدہ گان دور زمانہ ناہنجار اس داستان مسافت خیزان مسافران کو یون قلم صعوبت رقم مین لاتے ہین کہ **پہلوان عادی لشکر نوشیران** سے جب بہ اعانت نقابدار نارنجی پوش رہا ہوکر چلا بادیہ پیمائی کرتا ہوا صحرا کی خاک اُڑاتا ہوا ایک شہر مین پہونچا لوگون سے دریافت کیا کہ یہان کا بادشاہ کون ہے سبھون نے کہا کہ نام یہان کے بادشاہ کا **شمار زنگی** ہے **پہلوان عادی** یہ سُنکے کاروانسرا مین گئے بھٹیارے نے حال دریافت کیا **پہلوان عادی** نے کہا مین ایک مرد مسافر ہون تلاش روزگار مین یہان آیا ہون اُس بھٹیارے نے کہا مین تم کو پانچ ٹکے روز دونگا رات کو تم پہرا دیا کرو **پہلوان عادی** راضی ہوے پانچ ٹکے روز کی اُس بھٹیارے کی نوکری کی جب شام ہوئی اُس بھٹیارے کے پاس گئے کہا مہترجی پانچ ٹکے لاؤ غلہ آنھین پانچ ٹکون مین روز بسر کرتے تھے مگر ان کا پیٹ نہ بھرتا تھا بھوکھے رہجاتے تھے رات کو سب مسافرون کا کھانا رکھا رکھایا چُرا کر نکال لاتے تھے اور پھر پھرا کے کھا پی کے بیٹھ رہتے تھے اُس سرا مین کھانے کے واسطے سب مسافر غل و شور مچایا کرتے تھے ایک روز اتفاقاً اُس بھٹیارے نے دیکھ لیا ان کو منع کیا اور تاکید کردی کہ خبردار خبردار کبھی ایسی حرکت بیجا نہ کرنا مگر **پہلوان عادی** نے نہ مانا پھر مسافرون کا کھانا چرا کر کھایا پھر شور و غل ہوا

بیچارہ عاجز آیا اور پہلوان عادی کو برطرف کر دیا یہ وہان سے بھوکھے پیاسے بازار مین آئے دیکھا ایک محافے کے ساتھ
بہت سے سپاہی چوبدار پیدل و سوار چلے جاتے ہین پہلوان عادی جان پر تو اپنی کھیلے ہوے تھے تلوار
کھینچ کر جا پڑے کچھ لوگون کو قتل کیا اور سب کو مار کر بھگا دیا اور محافے کی سواری کو ایک مقام پر اُتار کر بیٹھ گئے
دیکھا کہ ایک نازنین مہ جبین حسین و خوبصورت کمسن ہی اُس سے پوچھا تو کون ہی اُسنے کہا مین بادشاہ کی بیٹی ہون
اُدھر لوگ سواری کے ساتھ کے جو بھاگ کر گئے بادشاہ کو خبر کی بادشاہ اپنے ہمراہ فوج لیکر خود آیا دیکھا کہ
ایک بہت بڑا جوان خوش وضع طرحدار اُس دختر کو لیے ہوے بیٹھا ہی بادشاہ قریب پہلوان عادی کے
آیا اور پوچھا کہ تو کون شخص ہی پہلوان عادی نے کہا مین شہزادہ قلعۂ تنگ رواحل کا ہون اور نام میرا
پہلوان عادی بن معدیکرب ہی بادشاہ نے کہا کہ بہتر ہی مگر اس شہر کا دستور بھی تمکو معلوم ہی پہلوان عادی نے
کہا کیا دستور ہی بادشاہ نے کہا کہ یہان جو عورت مرجاتی ہی تو اُسکے شوہر کو بھی ساتھ ہی اُسکے دفن کرتے ہین اور
جو مرد مرجاتا ہی تو اُسکے ساتھ اُسکی زوجہ کو زندہ دفن کرتے ہین اگر تو اس امر پر راضی ہو تو مین تیری شادی اپنی
دختر کے ساتھ کر دون پہلوان عادی نے یہ سب منظور کیا اور دل مین کہا ارے میان جب تک زندہ ہو کھانے
کو تو پیٹ بھر کے ملیگا جب وہ مریگی تو دیکھا جائیگا غرضکہ بادشاہ اپنی دختر نیک اختر اور پہلوان عادی کو اپنے
ہمراہ لیکر آیا اور پہلوان عادی کا نکاح شاہزادی کے ساتھ کر دیا اور کھانا بہت عمدہ پکوا کر پہلوان عادی
کو خوب کھلوایا شب کو جب تخلیہ ہوا شاہزادی سے بوسہ و کنار ہونے لگا ہنگام وصل عجب سانحہ گذرا شاہزادی نے
بڑا شور و غل مچایا چونکہ وہ عورت نازنین دُبلی پتلی کمسن اور یہ تخیم و جسیم پہلوان زبردست قد و قامت مین بلند و بالا
اس وجہ سے وہ تاب نہ لاسکی غنچۂ سربستہ نازک ہولے تیز و تند سے لکس کر گل پژمردہ ہوکر رہ گیا یعنے وہ صدمۂ عظیم
سے مرگئی صبح کو یہ خبر بادشاہ کو ہوئی بادشاہ رویا پیٹا اور دفن و کفن کا اُس کے سامان کیا اور جنازہ شاہزادی کا
گورستان مین لایا اور دو قبرین برابر کھدوائین اور آکر پہلوان عادی سے کہا کہ ایک قبر مین تم آؤ اور دوسری
قبر مین اس مردے کو رکھین گے پہلوان عادی نے کہا کہ اے بادشاہ تمھاری بیٹی ہی تمھین لازم ہی کہ ایک قبر مین
تم جاؤ اور دوسری قبر مین اپنی بیٹی کو رکھو مین تو ہرگز نہین قبر مین اُترونگا بادشاہ نے کہا کہ اسکو جلد پکڑ لو اور
جلد دفن کرو سب لوگ بادشاہ کے پہلوان عادی کو پکڑنے کو دوڑے اور سب مل کر ٹوٹ پڑے تلوار
چلنے لگی مگر پہلوان عادی کسی کے ہاتھ نہ آتا تھا سب فوج بادشاہ کی عاجز ہو گئی مگر ایک وزیر نے کہا کہ مین
اس شیر ژیان کو پکڑ لونگا آپ مطلق نہ گھبرائیے وہ وزیر بد باتدبیر سامنے پہلوان عادی کے آیا اور کہا کہ تو ابھی
نہین دفن کیا جائیگا دو دن تک بادشاہ کے یہان تیری دعوت کیجائیگی عمدہ عمدہ کھانے تجھے کھلائے جائینگے
پھر تو قبر مین دفن کیا جائیگا پہلوان عادی کھانے کا مضمون سُن کر راضی ہو گئے پھر بادشاہ نے پہلوان عادی
کے واسطے کھانا منگوایا اور پہلوان عادی کھانا کھانے مین مصروف ہوے وزیر نے فوج کو اشارہ کیا
دو سو آدمیون نے آکر پہلوان عادی کو گھیر لیا اور سب نے پکڑ کر باندھ لیا قبر مین ڈالنے کے واسطے
لے چلے پہلوان عادی فریاد و الغیاث کرنے لگے اور بدرگاہ قاضی الحاجات بلک بلک کر دعا مانگنے
لگے ہنوز دعا پہلوان عادی کی ختم نہ ہوئی تھی کہ جانب صحرا سے گرد اُٹھی امیر با توقیر کی سواری تو قریب
آ پہونچی تھی مگر بہرام گرد بن خاقان چین کچھ فاصلہ سے آگے صحرا کی سیر کرتا ہوا چلا آتا تھا کہ یہ مجمع کثیر
بہرام گرد بن خاقان چین نے دیکھا پہلوان عادی نے بہرام گرد کو دیکھ کے فریاد و الغیاث کی بہرام

نے پہلوان عادی کو قبر مین نہ ڈالنے دیا اور اُن لوگون سے چھین لیا بہرام گرد بن خاقان چین سے تلوار چلنے لگی
پہلوان عادی بھی تلوار پکڑ کے لڑنے لگا امیر باتوقیر حمزۂ صاحبقران زمان نے جو بہرام گرد بن خاقان چین
کے نعرے کی آواز سنی جھپٹ کر آئے اور لڑنے لگے غضب کی جنگ وجدل ہوئی چار گھڑی کامل تلوار چلی ہزارون کو کشتہ
کیا امیر باتوقیر کا بادشاہ سے مقابلہ ہوا بادشاہ نے تلوار ماری امیر نے باڑھ بچا کر قبضہ پر ہاتھ ڈال دیا اور تلوار
بادشاہ کی چھین لی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کر اُٹھا لیا اور تین بار چرخ دے کر آسمان کی طرف پھینکا گرتے ہوئے ایک ہاتھ
تیغ عقرب سلیمانی کا مارا کہ دو ٹکڑے ہو کر دور گرا اور تمام فوج کو مار کر بھگا دیا اور شہر کو اسلام آباد کیا پھر پہلوان عادی
کو گلے سے لگایا اور حال دریافت کیا پہلوان عادی نے کہا کہ عمرو نے مجھے کوڑے مار کر نکال دیا اور ملکہ
مہرنگار کو بھی کوڑا مارا امیر باتوقیر کو یہ سُن کر نہایت رنج ہوا اور پہلوان عادی کو اپنے ہمراہ لے کر چلے کہ
سامنے ایک دریا نظر آیا اسمین ایک صندوق کو دیکھا کہ بہا جاتا ہے امیر باتوقیر نے اس صندوق کو کمند آصفا
سے نکالا اور پہلوان عادی کے حوالے کیا اور دریا کے پار اُترے اُسی مقام پر پہلوان عادی کو وہین
چھوڑ کر شکار مین مصروف ہوے ادھر پہلوان عادی نے صندوق کو کھولا اُسمین سے ایک قمقمی نکلی جب اُس
قمقمی کو کھولا اُسمین سے ایک سرمہ دانی نکلی اُس سرمہ دانی کی ڈانٹ جو کھولی اسمین سے دھوان نکلنا شروع ہوا
وہ دھوان نکلتے نکلتے دو سو کوس بلند ہوا اُس سے ایک شکل وشمائل دیو کی پیدا ہوئی اور وہ دیو پہلوان عادی
کی طرف بڑھا کہا ای آدمزاد مین تجھے کھا جاؤنگا پہلوان عادی نے کہا ای دیو بموجب آیۂ کریمہ حکم خدا کی
تعمیل کرنا چاہیے قولہ تعالے ہل جزاء الاحسان الا الاحسان۔ ای منافق احسان کا بدلہ یہ نہین ہی جو تو ارادہ
کرتا ہی اس دیو نے کہا یہ وہ زمانہ آیا ہی کہ نیکی کا بدلہ بدی ہی پہلوان عادی کے سامنے ایک درخت سایہ دار
تھا دیو سے پہلوان عادی نے کہا کہ تو اس درخت سے پوچھ جو یہ کہے وہ تو کر اُس دیو نے بموجب کہنے
پہلوان عادی کے درخت سے پوچھا کیون ای نہال تازہ و تر یہ بتا کہ جو تیرے سائے کے نیچے بیٹھے گا وہ
جل جائیگا یا ٹھنڈا ہوگا درخت سے آواز آئی ای دیو سُن مین نے تو یہ دیکھا ہی کہ جو شخص دھوپ مین جلتا
ہوا آتا ہی میرے سائے کے نیچے ٹھہر کر راحت پاتا ہی اور جس وقت یہان سے چلنے لگتا ہی تو ایک ٹہنی میری تقریبًا
توڑ لیتا ہی اور پانچ ڈھیلے مزا خا مارتا ہی اب اس بات کو تو اپنے دل مین سمجھ لے اُس دیو نے کہا کیون ای آدمزاد
اب تو تجھکو کھا لینا حلالًا طیبۃ ہی یہ کہ کر قصد کھا لینے کا پہلوان عادی کو کیا کہ یکایک حضرت خضر علی نبینا ء
نمودار ہوے اور پوچھا تم دونون آپس مین کیا تکرار کرتے ہو پہلوان عادی نے اپنا احسان بیان کیا
اُس دیو نے اُس درخت کی کیفیت بیان کی حضرت خضر علیہ السّلام نے فرمایا ای دیو مجھکو تعجب ہی کہ اتنی سی
سرمہ دانی مین تو کیونکر گیا اور کس طرح اُسمین سمایا اور کس صورت سے نکل آیا مین اپنی آنکھ سے یہ باتین
دیکھ لون تو پھر کچھ حکم دون دیو اُسی وقت دھوان بنکے اُس سرمہ دانی مین اُتر گیا حضرت خضر علیہ السلام
نے پہلوان عادی سے کہا کہ جلدی اس سرمہ دانی مین ڈانٹ استوار لگا دے دیو نے کہا افسوس
مین چوک گیا دھوکا کھایا فقرے مین آکر بند ہو گیا پہلوان عادی نے وہ سرمہ دانی اُسی طرح قمقمی مین بند
کی اور قمقمی صندوق مین رکھ کر قفل دیدیا اور کہا یہ صندوق عمرو کو دونگا اس عرصے مین امیر باتوقیر بھی شکار کھیل کر
آگئے پہلوان عادی امیر کے ساتھ چل کھڑا ہوا امیر باتوقیر مسافت صحرا طی کرتے ہوئے ایک دامن کوہ مین پہنچے
وہان مقام کیا شب وہین بسر کی جب صبح ہوئی امیر نے زہرہ مصری و اشقر دیوزاد و خواجہ بہلول

دو تین کوس آگے بڑھ کر فقیر کی صورت بنے اور ایک درخت سایہ دار کے نیچے جا کر بیٹھ گئے یہان تو امیر باتوقیر یاد
ملکہ مہر نگار مین صورت فقیر کی بنے درخت کے نیچے بیٹھے ہین اب اُدھر کا حال سُنیے فتنہ وزیر زادی نے ملکہ مہر نگار
سے کہا ای بی بی قربان جاؤن محل مین بیٹھے بیٹھے طبیعت حضور کی کلفت ہو گئی ہو گی بہت عرصہ ہوا کہ آپ نے
قلعہ کی سیر نہین کی ہی آج چل کے تفریحاً قلعہ کی سیر کیجیے اور دل بہلائیے ملکہ مہر نگار فتنہ کے ساتھ آئی اِدھر اُدھر
ٹہل کر سیر کرنے لگی اور دل بہلانے لگی یکایک ایک سرخاب صحرا کی طرف سے اُڑتا ہوا آیا فتنہ وزیر زادی
نے ملکہ مہر نگار سے کہا کہ حضور اس سرخاب کو تیر سے نشانہ کرین اگر تیر اسپر پڑا تو امیر آج آجائینگے اور اگر تیر
خالی گیا تو نہین آئینگے یہ شگون اچھا ہی امتحان کر لیجیے ملکہ مہر نگار نے تیر کمان مین پیوست کرکے دل مین نیت امیر
کے آنے کی کی اور وہ تیر سرخاب کو مارا تیر سرخاب کے بازو پر پڑا اور سرخاب اُچھلتا ہوا قلابازیان کھاتا ہوا چلا
ملکہ مہر نگار نے عمرو کو آواز دی ای بھائی خواجہ یہ سرخاب شکار میرے شگون کا ہی لینا جانے نہ دینا خواجہ عمرو ملکہ
مہر نگار کی آواز سنتے ہی جھپٹے اور جست کرتے ہوئے چلے مگر اُس صید ملکہ مہر نگار کو نہ پایا یہان وہ سرخاب شکار کیا
ہوا مہر نگار کا آگے امیر باتوقیر کے گرا امیر نے فوراً اُسکو ذبح کیا اور تیر اُسکے بازو سے نکال کر دیکھا اس ناوک دلدوز
پر نام ملکہ مہر نگار کا مرقوم تھا حمزہ صاحبقران اُس تیر کو آنکھون سے لگا کر چومنے لگے اس عرصے مین عمرو بتلاش
شکار ملکہ مہر نگار دوڑتے ہوئے اُس فقیر کے پاس پہونچے دیکھا کہ اُس فقیر نے شکار کو ذبح کیا ہی اور تیر اُسکے بازو
سے نکال کر وہ فقیر چومتا ہی اور آنکھون سے لگاتا ہی عمرو کو غصہ آیا اور کہا او فقیر نالائق یہ کیا بے ادبی کرتا ہی تو کیسا
فقیر ہی کہ حمزہ صاحبقران کے ناموس کا شکار ذبح کیا اور اُسکے تیر کو چومتا جاتا ہی کچھ تجھکو حیا نہین امیر ایسے
مصروف تصور ملکہ مہر نگار تھے کہ کچھ عمرو کے کلام کا جواب نہ دیا عمرو نے جھنجھلا کر سوا پانچسو من کا پتھر فقیر پر
اُٹھا کر کھینچ مارا فقیر نے اُس پتھر کا کونا چٹکی سے پکڑ لیا عمرو نے اور دوسرا پتھر مارا فقیر نے پتھر پر پتھر تاک کر مارا درمیان
مین دونون پتھر آپسمین لڑ کر گر پڑے اور چورا ہو گئے عمرو یہ قوت دیکھکر متعجب ہوا اور پوچھا ای فقیر تو کون ہی فقیر نے
کہا مین قاف سے امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران کا پیام لایا ہون عمرو نے کہا بیان کر کیا پیام لایا ہی فقیر نے کہا امیر
باتوقیر نے **پہلوان عادی** کو پوچھا ہی عمرو نے کہا اور بھی کسی کو کچھ کہا ہی فقیر نے کہا امیر نے **مقبل وفادار** کو بھی
پوچھا ہی عمرو نے کہا اور کسی کو فقیر نے کہا ملکہ مہر نگار کو پوچھا ہی عمرو نے کہا شاہ جی اور بھی کسی کو پوچھا ہی فقیر نے کہا ہان
چلتے وقت مجھسے کہدیا تھا کہ لشکر مین ہمارے ایک کہنہ دزد ہی اُسے بھی پوچھ دینا عمرو نے کہا اور بھی کچھ کہا ہی فقیر نے کہا
ایک بات اور کہی ہی مگر یہ بھی کہدیا تھا کہ ملکہ مہر نگار کے کان مین کہنا اور کسی سے بیان نہ کرنا عمرو نے کہا کہ یہ مشکل ہی
مگر خیر تو نہین ٹھہرا مین ملکہ مہر نگار سے دریافت کر لون تو تجھکو جواب دون یہ کہکر خواجہ عمرو قلعے مین دوڑے
ہوئے گئے اور جا کر ملکہ مہر نگار سے کہا کہ قاف سے ایک فقیر آیا ہی وہ کہتا ہی کہ مین امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران
کا کچھ پیام لایا ہون ملکہ مہر نگار کے کان مین کہونگا اور کسی شخص سے نہ بیان کرونگا ملکہ مہر نگار نے کہا بھیا تم جلد اُس فقیر
کو میرے پاس بلا لاؤ خواجہ عمرو پردے کا بند و بست کر کے محل کے باہر نکلے اور سرداران لشکر کو پاس بلا کر کہا کہ
تم سب ننگی تلوارین لیے ہوئے کھڑے رہنا جب وہ فقیر ملکہ مہر نگار کے کان مین بات کہہ چکے فوراً اُس فقیر کو تم سب
ملکر مار ڈالنا یہ کہکر عمرو فقیر کے پاس آئے اور اپنے ہمراہ اُس فقیر کو لے کر وہ دولت فیض منزلت ملکہ مہر نگار
پر پہونچے اور ملکہ کے سامنے اوٹ کھڑا کر کے اُس فقیر کو اندر محل کے لے گئے جب وہ فقیر اوٹ کے پاس آیا
اُسوقت ملکہ مہر نگار نے کہا شاہ جی فرمائیے امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران زمان کی کیا خبر ہی فقیر نے کہا ای ملکہ امیر تری

مصیبت مین ہین آسمان پری نے امیر کو قید کیا ہی بند وبست سخت مین پڑے ہین یہ سنتے ہی ملکہ مہر نگار نے ایک
چیخ ماری اور رونے لگی بس دل شیفتہ امیر باتوقیر بے چین ہو گیا اور کہا ای ملکہ مہر نگار سنو تو سہی تم تو کہتی تھین کہ مین
حمزہ کی بو پہچانتی ہون افسوس ہی کہ اتنے ہی عرصے مین تم بھول گئین بو کیسی آواز بھی نہ پہچانی کہ مین کون ہون ای
ملکہ مہر نگار سنو تم حمزہ صاحبقران زمان یہ سنتے ہی ملکہ مہر نگار نے اوٹ کو تو ہٹا دیا اور دوڑ کر امیر باتوقیر کے
گلے سے لپٹ گئی عمرو نے سب سردارون سے کہا کہ اس فقیر کو مار لو اور غصے مین آکر عمرو بھی خنجر لے کر دوڑا کہ ملکہ نے کہا
ہان ہان ای بھائی عمرو کیا کرتے ہو خنجر نہ مارنا یہ حمزہ صاحبقران ہین تمنے ابتک نہ پہچانا یہ سنکے عمرو نے خنجر ہاتھ
سے پھینکدیا اور دوڑ کے امیر کے قدمون پر گر پڑا امیر نے گلے سے لگا لیا مگر امیر ملکہ کے گلے مل مل کے ایسے روئے
کہ روتے روتے ساتھ ہی امیر و ملکہ کو غش آیا اور لوگون نے ہوشیار کیا عمرو بھی اسقدر رویا کہ قدم حمزہ پر بھی عمرو
کو تین مرتبہ غش آیا بعد اسکے جب تسلی اور اطمینان سے بیٹھے حال جدائی کا اور کیفیت تمام اپنی مصیبتون کی حرف بحرف
بیان کی بعد اسکے امیر حمام مین گئے پوشاک بدل کلاہ شاہانہ زیب سر کی بعدہ امیر نے عمرو کو پاس بلایا اور کہا کہ
ابھی میرے آنے کی کسی کو اطلاع نہ کرنا بلکہ تم قلعے مین پکار دو کہ حمزہ نے قاف مین قضا کی عمرو نے بموجب حکم
امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران قلعے مین ہر طرف جا کر ندا کی اور مشتہر کر دیا کہ یارو آگاہ ہو حمزہ صاحبقران
نے قاف مین قضا کی یہ سنکے ذوالحمار عادی کے بھائی نے کہا کہ ملکہ مہر نگار سے مین عقد کرونگا کہ وہ میری بھاوج
ہوتی ہی خواجہ عمرو نے یہ سن کے امیر باتوقیر سے آکر بیان کیا امیر نے کہا خیر اب تم فلان کوہ پر جاؤ وہان سردار
ہمارے اور لشکر ہمارا مع پہلوان عادی وغیرہ اترا ہوا ہی ان سب کو ہمراہ اپنے لے آؤ عمرو تو ادھر روانہ
ہوے امیر نے ادھر تمام ساکنان قلعہ کو اور ذوالحمار کو طلب کیا اور کہا او نالائق یہ تیری کیا حرکت ناشائستہ تھی
ذوالحمار نے کہا کہ نشۂ شراب مین یہ کلمہ میرے منہ سے نکل گیا تھا اب میری خطا معاف کیجیے امیر نے خطا اسکی معاف
تو کی مگر اس روز سے ذوالحمار کو جلادون مین محسوب کیا اس عرصے مین عمرو بھی سب سردارون کو اور لشکر کو ہمراہ
اپنے لے کر آئے امیر باتوقیر اشقر دیوزاد کا بلوانا بھول گئے تھے اب حال اشقر دیوزاد کا سماعت فرمایئے
کہ جب اشقر دیوزاد نے امیر کو وہان نہ پایا امیر کو تلاش کرتا ہوا چلا آتے ہی لشکر نوشیروان پر گرا اور
فوج کو مارنا شروع کیا لوگ نوشیروان کے اشقر کو پکڑنے کو دوڑے مگر کسی کے ہاتھ نہ آیا بختک نے نوشیروان
سے کہا کہ معلوم ہوتا ہی امیر آگئے کیونکہ خواجہ بزرجمہر نے خبر دی تھی کہ جب مرکب حشمی تمہاری فوج پر گرے گا تو
جاننا کہ امیر قاف سے آگئے یہان امیر باتوقیر نے خواجہ عمرو بن امیہ ضمری سے کہا ای خواجہ جاؤ اور مرکب
کو ہمارے لے آؤ کیا عجب ہی کہ وہ مرکب لشکر نوشیروان کی طرف ہوا ہی خواجہ جب تم مرکب کو ہمارے دیکھنا اسکے
پاس نہ جانا نہین تو وہ تمکو فوراً مار ڈالیگا یہ کہ کر آواز دینا ای بچۂ ارنائیس تجھکو حمزہ صاحبقران نے بلایا ہی یہ
سن کے خواجہ عمرو لشکر نوشیروان کی طرف روانہ ہوے جب قریب لشکر کے پہونچے دیکھا کہ فوج مین ایک تلاطم
ہی وہ مرکب ایک ایک کو مارتا پھرتا ہی اور کسی کے ہاتھ نہین آتا ہی خواجہ عمرو قریب اس مرکب کے گئے اور پکار کر
کہا ای بچۂ خرنائیس چل تجھکو حمزہ نے بلایا ہی اشقر دیوزاد یہ سنکر عمرو کی طرف مارنے کو جھپٹا اور عمرو سر پر پاؤن
رکھ کر بھاگا اشقر بھی پیچھے پیچھے دوڑتا ہوا آیا یہان عمرو بھاگ کر صاحبقران کے پاس آیا اور کہا یا حمزہ صاحبقران
مرکب آپ کا مجھکو مارے ڈالتا ہی حمزہ صاحبقران یہ کلام خواجہ عمرو کا سن کے در دولت سے باہر تشریف
لائے دیکھا اشقر دیوزاد ہر طرف دوڑتا پھرتا ہی اور ایک ایک کو مارتا ہی صاحبقران زمان نے آواز دی

